# اقبال اور دبستانِ شبلی

ڈاکٹر محمد الیاس الاعظمی

(رفیق اعزازی، دارالمصنفین شبلی اکیڈمی)

ادبی دائرہ اعظم گڑھ

(سلسلہ مطبوعات ادبی دائرہ نمبر-۲۰)

- نام کتاب: اقبال اور دبستان شبلی
- مصنف : ڈاکٹر محمد الیاس الاعظمی
- ناشر : مصنف
- مطبع : اصیلہ پرنٹرس، دہلی
- طبع اول: اگست ۲۰۱۵ء
- صفحات : ۲۰۰
- قیمت : Rs: 200/-

---

ملنے کے پتے

۱۔ دارالمصنّفین شبلی اکیڈمی، شبلی روڈ، اعظم گڑھ، یوپی، ۲۷۶۰۰۱

۲۔ ادبی دائرہ، رحمت نگر (عقب آواس وکاس کالونی) اعظم گڑھ، ۲۷۶۰۰۱

---

یہ کتاب

اتر پردیش اردو اکادمی کے مالی اشتراک سے شائع ہوئی۔

اس کتاب کے مندرجات سے اتر پردیش اردو اکادمی کا متفق ہونا

ضروری نہیں۔

انتساب

شریک حیات

**شائستہ ریاض فلاحی**

کی نذر

# ترتیب



---

# دیباچہ

علامہ اقبال جیسے عبقری صدیوں میں پیدا ہوتے ہیں، جو اپنے فہم وشعور اور فکر وفلسفہ سے ایک نئی دنیا آباد کرتے ہیں۔ علامہ اقبال نے بھی عام شاہراہوں سے جدا ایک نئی شاہراہ اور ایک نئی دنیا آباد کی اور ملک وملت میں انقلاب برپا کر دیا۔ ملک وملت کو زبوں حالی سے نکالنے اور اس میں ایک نئی روح پھونکنے کی کوشش کی، نیز روشن اور تابناک مستقبل کی بشارت بھی دی، اس معاملہ میں وہ اپنے معاصرین میں سب پر فائق ہیں۔ صدی گذرنے کو ہے مگر اب تک کوئی ان کا ثانی پیدا نہیں ہوا۔ واقعہ یہ کہ وہ اپنے عہد کے سب سے بالغ نظر مفکر اور فلسفی شاعر تھے۔

علامہ اقبال کا دائرہ اثر بے حد وسیع ہے جس میں ان کے بلند رتبہ بزرگ بھی شامل ہیں اور علوم ومعارف کے نکتہ شناس معاصرین بھی۔ مسلمان بھی ہیں اور غیر مسلم مفکرین بھی، انہی وسعتوں اور اثر انگیزیوں کی ایک مختصر داستان اس کتاب کا عنوان ہے۔

کم لوگوں کو معلوم ہوگا کہ علامہ شبلی اور علامہ اقبال میں گہرے مراسم تھے۔ علامہ اقبال کی پہلی کتاب علم الاقتصاد کی اصلاح علامہ شبلی نے کی تھی۔ ۱۹۱۱ء میں انہیں علامہ شبلی ہی کی طرف سے ''ترجمان حقیقت'' کا خطاب ملا اور انہوں نے ان کے ایک بڑے شاعر ہونے کی پیشین گوئی تھی کہ آزاد اور حالی کی خالی ہونے والی کرسیاں اقبال سے پر ہوں گی۔

علامہ شبلی نے ۱۹۱۴ء میں وفات پائی اور ان کے جانشین مولانا سید سلیمان ندوی ہوئے تو علامہ اقبال کے ان سے بھی محبت آمیز تعلقات استوار ہوئے جو آخر دم تک قائم رہے۔

۱۹۳۸ء میں علامہ اقبال نے اس جہان فانی سے رخت سفر باندھا تو سید سلیمان نے ان کا ایسا ماتم کیا کہ شاید ہی کسی اور نے ان کا ایسا ماتم کیا ہوگا۔

ان کے ایک دوسرے سے گہرے مراسم کی داستان ان کی خط وکتابت سے بھی ظاہر ہوتی ہے اسی بنا پر دونوں کے تعلقات کے ذکر کے ساتھ ان خطوط کو بھی اس کتاب میں شامل کیا گیا ہے جو علامہ اقبال نے مولانا سید سلیمان ندوی کو لکھے تھے اور جو اقبال نامہ میں شامل ہیں، اشاعت کے وقت ان خطوط پر مولانا سید سلیمان ندوی نے چند حواشی لکھے تھے انہیں بھی جوں کا توں شامل کیا گیا ہے۔ان سے نہ صرف سید صاحب بلکہ دبستان شبلی سے علامہ اقبال کی گہری دلچسپی کا اظہار ہوتا ہے۔

دبستان شبلی سے اسی تعلق کا نتیجہ تھا کہ علامہ شبلی کے ایک اور شاگرد مولانا عبدالسلام ندوی نے ''اقبال کامل'' جیسی معرکتہ الآراء اور مایہ ناز کتاب لکھی جو اقبال کے فکروفن کا ایک دلآویز مرقع اور آزاد ہندوستان میں اقبال پر لکھی جانے والی پہلی کتاب ہے۔۱۹۴۹ء میں مولانا سید سلیمان ندوی کے سفر پاکستان اور وہاں کے قیام کے بعد دارالمصنّفین کی نظامت شاہ معین الدین احمد ندوی نے سنبھالی۔ وہ بھی اقبال کے بڑے پرستار اور شیفتہ وشیدا تھے۔ عقیدت اقبال انہیں ورثہ میں ملی تھی۔یہی وجہ ہے کہ جب بعض ناعاقبت اندیشوں نے اقبال کو فرقہ پرست شاعر قرار دیا تو اس کے جواب میں شاہ صاحب کا قلم نیام سے باہر آیا اور ان کا بڑا مسکت ، مدلل اور مفصل جواب لکھا۔علاوہ ازیں انہوں نے ایک طویل مقالہ میں اقبال کی تعلیمات کی توضیح وتشریح بھی کی ہے جو تعلیمات اقبال کی بڑی عمدہ ترجمانی ہے۔

مولانا عبدالماجد دریابادی دبستان شبلی ہی کے ایک ممتاز فرد تھے۔انہوں نے اقبال پر اگرچہ کوئی مستقل کتاب نہیں لکھی تاہم وہ اپنے رسائل ہفتہ وار سچ،صدق اور صدق جدید کے ذریعہ اقبال شناسی کا کام بڑے پیمانہ پر انجام دیا،ان کا ذکر اس کتاب میں ''اقبالیات ماجد'' کے حوالہ سے کیا گیا ہے۔

دارالمصنّفین کے دفتر سے وابستہ یحییٰ اعظمی بڑے پختہ مشق ،قادرالکلام اور صاحب

دیوان شاعر تھے۔انہیں اقبال سے اس قدر عقیدت تھی کہ علامہ کی وفات کی خبر سن کر بے اختیار رو پڑے۔اس عقیدت میں وہ ہمیشہ سرشار رہے اور اقبال پر متعدد منظومات ومراثی کہے، جو ان کے مجموعہ کلام ''نوائے حیات'' میں شامل ہیں۔

۱۹۷۴ء میں شاہ معین الدین صاحب کی وفات کے بعد دارالمصنّفین کی زمام کار سید صباح الدین عبدالرحمٰن کے ہاتھوں میں آئی۔وہ بھی اقبال کے بڑے شیدائی اور پرستار تھے۔ دور طالب علمی میں اقبال کے دیدار اور پیام کا شرف حاصل کر چکے تھے۔وہ آخر تک عقیدت اقبال میں سرشار اور اقبال شناسی کا فرض ادا کرتے رہے۔اس طرح گویا شبلی اور دبستان شبلی کا ہر ممتاز فرد اقبال کا شیدائی تھا۔زیر نظر کتاب میں اسی شیفتگی کی داستان بیان کی گئی ہے۔

جولائی ۱۹۱۶ء میں علامہ شبلی کی خواہش کے مطابق مولانا سید سلیمان ندوی نے دارالمصنّفین کا ترجمان ماہنامہ معارف جاری کیا۔اس وقت سے آج تک یہ رسالہ بلاناغہ جاری ہے۔اب اس کی حیثیت کسی انسائیکلوپیڈیا سے کم نہیں۔اس کے بانی مدیر مولانا سید سلیمان ندوی تھے اور موجودہ مدیر پروفیسر اشتیاق احمد ظلی صاحب ہیں۔ابتدا سے اس کے ہر مدیر نے اقبالیات کو اولیت اور اہمیت دی۔اس کا نتیجہ یہ ہے کہ آج ''اقبالیات معارف'' ایک بڑے خزانے کی شکل میں ہمارے سامنے موجود ہے۔اگر اس کے انتخابات شائع کئے جائیں تو اقبالیات معارف کی کئی جلدیں شائع ہوسکتی ہیں۔معارف کو یہ شرف حاصل ہے کہ اس میں خود علامہ اقبال نے اپنی بعض نگارشات اشاعت کے لئے بھیجیں اور وہ اہتمام سے شائع ہوئیں۔ ان کے مجموعہائے کلام کے تعارف وتبصرے اور تجزئے بھی شائع ہوتے رہے۔علاوہ ازیں ہندوپاک کے ممتاز اقبال شناسوں کی تحریریں بھی اس کے صفحات کی زینت بنیں۔اس کتاب میں اس کا ایک مکمل اشاریہ شامل کیا گیا ہے۔اقبالیاتی ادب پر جو کتابیں ہندوپاک سے شائع ہوئیں ان میں تقریباً بیش تر کا تعارف ماہنامہ معارف میں شائع ہوا ہے۔زیر نظر کتاب میں اس کا بھی ایک اشاریہ شامل کیا گیا ہے۔غرض دبستان شبلی نے جس نوع سے بھی اقبالیات سے شغف رکھا اور جو کوششیں اور کاوشیں کیں اس کی ایک ایک تفصیل اس کتاب میں سمونے کی

کوشش کی گئی ہے۔اگر بہ نظر غائر دیکھا جائے تو یہ کتاب صرف دبستان شبلی ہی کی اقبالیاتی کاوشوں کے ذکر پر مشتمل نہیں ہے بلکہ اس کے جلو میں اقبالیاتی ادب کی بعض دیگر کاوشوں کا ذکر بھی آ گیا ہے۔

۲۰۱۴ء شبلی صدی کا سال ہے، اس مناسبت سے مطالعات شبلی کا آغاز ہو چکا ہے اور آئندہ بھی بہت کچھ ہونے کی توقع ہے یہ کتاب بھی اگر اس سلسلہ کا حصہ تسلیم کر لی جائی تو مصنف کے لئے بے حد خوشی کی بات ہوگی اور میں خیال کروں گا کہ جو محنت میں نے اس سلسلہ میں کی ہے وہ کارآمد ہوگئی۔

محمد الیاس الاعظمی

۱۳؍جون ۲۰۱۴ء

---

# اقبال اور دبستان شبلی

علامہ شبلی علیہ الرحمہ (۴؍جون ۱۸۵۷ء۔۱۸؍نومبر۱۹۱۴ء) کا ایک اہم کارنامہ یہ بھی ہے کہ انہوں نے ایسے افراد کی علمی تربیت اور ذہن سازی کی جو ان کے مشن کو جاری رکھ سکیں۔اسلام پر ہونے والے ناروا اعتراضات کا رد کر سکیں ۔ یورپ بالخصوص مستشرقین کے مسکت جوابات دے سکیں۔ چنانچہ وہ اسی مقصد کے حصول کے لئے تحریک ندوہ سے وابستہ ہوئے۔اسی مقصد سے انہوں نے ماہنامہ الندوہ جاری کیا اور اسی مقصد کے تحت مرکز تصنیف دارالمصنّفین کی بنیاد رکھی ۔یہی وجہ ہے کہ وہ علم و تحقیق ،سیرت وسوانح ،طبقات وتراجم ،شعر و ادب اور تعلیم و سیاست کے میدان میں ہم خیال علماء وفضلاء اور دانشوروں کی ایک معتبر جماعت تیار کرنے میں کامیاب رہے۔ان کے تلامذہ میں مولانا حمیدالدین فراہیؒ ،مولانا سید سلیمان ندوی ،مولانا عبدالسلام ندوی ،مولانا عبدالباری ندوی ،مولوی اقبال احمد خاں سہیل ، مولوی مسعود علی ندوی ،مولوی شبلی متکلم ،مولانا ضیاء الحسن ندوی اور مولانا عبدالرحمٰن نگرامی وغیرہ وہ نمایاں نام ہیں جنہوں نے فکر شبلی کو زندگی بھر سینے سے لگائے رکھا۔ان کے علاوہ شبلی کے علی گڑھ کے تلامذہ میں مولانا شوکت علی ،مولانا محمد علی جوہر ،مولانا ظفر علی خاں ،سجاد حیدر یلدرم ، بابائے اردو مولوی عبدالحق ،خوشی محمد ناظر اور مستفیدین میں امام الہند مولانا ابوالکلام آزاد ، مولانا عبدالماجد دریابادی ،مولانا حبیب الرحمٰن خاں شروانی ،حسرت موہانی وغیرہ کے نام خاص طور پر قابل ذکر ہیں ۔ یہ مذہب وسیاست ، درس وتدریس ،شعر وادب اور تحقیق وتدقیق کے میدان کے ایسے نام ہیں جنہیں ہماری تاریخ کبھی فراموش نہ کر سکے گی ۔اس سے بھی آگے

بڑھ کر ایک ایسا کاروان علم وادب بھی وجود میں آیا جس نے علامہ شبلی سے اگر چہ براہ راست استفادہ نہیں کیا تھا تاہم ان کے افکار وخیالات سے ہم آہنگ، موید، پیرو اور متبع تھا۔ اس طبقہ میں سب سے نمایاں نام حکیم الامت علامہ سر محمد اقبال (۹/نومبر ۱۸۷۷ء-۲۱/اپریل ۱۹۳۸ء) کا ہے۔ ڈاکٹر محمد ریاض نے اقبال کے پیش رو بزرگوں کے ذکر میں لکھا ہے کہ:

''انیسویں صدی کے پیش رؤں جیسے سر سید احمد خاں (م:۱۸۹۸ء) چراغ علی (م: ۱۸۹۵ء) اور اپنے جملہ بزرگ معاصرین مثلاً خواجہ الطاف حسین حالی (م: ۱۹۱۴ء) اکبرالہ آبادی (م:۱۹۲۱ء) غلام قادر گرامی (م: ۱۹۲۰ء) اور سید امیر علی (م:۱۹۲۸ء) وغیرہم سے اقبال نے گونا گوں تاثر لیا ہے مگر بحیثیت مجموعی شمس العلماء محمد شبلی نعمانی (م:۱۹۱۴ء) کی تصانیف کے بارے میں ان کا تاثر زیادہ گہرا اور متنوع نظر آتا ہے۔'' (۱)

سید افتخار حسین شاہ نے اپنی کتاب اقبال اور پیروی شبلی میں لکھا ہے کہ:

''میں شبلیات اور اقبالیات کا مطالعہ کرنے کے بعد اس نتیجے پر پہنچا ہوں کہ اقبال اپنی زندگی اور نظریات کے اعتبار سے مجموعی صورت میں اردو و فارسی کے اپنے پیش رو شاعروں اور نثر نگاروں میں سب سے زیادہ جس کے قریب نظر آتے ہیں وہ مولانا شبلی ہیں۔'' (۲)

## حوالے

(۱) اقبال اور مشاہیر۔ص ۱۲۶

(۲) سید افتخار حسین شاہ، اقبال اور پیروی شبلی ص ۱۰-۱۱، اعتقاد پبلشنگ ہاؤس دہلی، ۱۹۷۸ء

# اقبال اور شبلی

علامہ اقبال (۹ر نومبر ۱۸۷۷ء) عمر میں علامہ شبلی (۴ر جون ۱۸۵۷ء) سے بیس سال چھوٹے تھے۔ ان کے دور طالب علمی میں شبلی کے علم وفضل اور ان کی عظیم الشان تصنیفات و تحقیقات، مسلمانوں کی گذشتہ تعلیم، المامون، سیرۃ النعمان، الجزیہ، کتب خانہ اسکندریہ اور الفاروق کا ہر طرف ڈنکا بج رہا تھا۔ سرسید احمد خاں، ڈپٹی نذیر احمد، منشی ذکاء اللہ دہلوی، مولانا الطاف حسین حالی اور عبدالحلیم شرر وغیرہ شبلی کے بزرگوں اور ہم عصروں نے شبلی کے ذوق علم و تحقیق، وسعت مطالعہ اور اسلوب نگارش کا برملا اعتراف کر کے عظمت شبلی سے پورے ملک کو روشناس کرا دیا تھا۔ شبلی کے روم ومصر وشام کے سفر اور سفر نامہ کی اشاعت نے جہاں انگریزی حکومت کو شکوک وشبہات میں مبتلا کر دیا تھا اور وہ شبلی کو ترکوں کا ایجنٹ اور جمال الدین افغانی کا ہم نوا خیال کر رہی تھی اور ترکی حکومت سے ملے تمغہ مجیدیہ کے استعمال پر پابندی لگا دی تھی۔ (۱) وہیں شبلی کے جذبہ اتحاد اسلامی کے سبب مسلمانوں کا ایک بڑا طبقہ جو حریت پسند اور قوم پرور خیالات کا حامل تھا ان کا والہ وشیدا ہو گیا تھا۔ غالبًا یہی زمانہ ہے جس میں اقبال علامہ شبلی سے متاثر ہوئے اور ان کے قریب آئے۔ انہوں نے پہلی کوشش یہ کی کہ علامہ شبلی کو مستقل طور پر پنجاب بلا لیں تاکہ ان کے علم وفضل سے اہل پنجاب مستقل طور پر مستفید ہو سکیں مگر بقول اقبال مسلمان امراء کی کم ذوقی کے سبب یہ کوشش بارآور نہ ہو سکی۔ (۲)

۱۹۰۳ء میں علامہ اقبال نے اپنی پہلی کتاب علم الاقتصاد لکھی جو اپنے موضوع پر اردو میں پہلی کتاب ہے۔ علامہ اقبال کی خواہش پر شبلی نے علم الاقتصاد کا مطالعہ کیا اور اس کے بعض

حصوں کی زبان و بیان کی تصحیح کی۔(۳) اس سے یہ واضح ہوتا ہے کہ علامہ اقبال ۱۹۰۳ء سے پہلے ہی علامہ شبلی کے علم وفضل اور ادب وانشا کے والہ وشیفتہ اور ان کا قرب حاصل کر چکے تھے۔

۱۹۰۱ء میں علامہ شبلی حکومت حیدرآباد کے سررشتہ علوم وفنون سے وابستہ ہوئے۔ یہاں انہوں نے سلسلہ کلامیہ کا آغاز کیا اور الغزالی، علم الکلام، الکلام اور سوانح مولانا روم جیسی اہم کلامی کتابیں لکھیں جو ۱۹۰۲ء سے ۱۹۰۶ء کے درمیان شائع ہوئیں۔ ۱۹۰۷ء میں علامہ اقبال نے ڈاکٹریٹ کا مقالہ ***The Development of Metaphysics In Parsia*** لکھا اور میونخ یونیورسٹی جرمنی کو پیش کیا جس پر انہیں Ph.D. کی سند تفویض ہوئی۔ یہ مقالہ ۱۹۰۸ء میں لوزک اینڈ کمپنی لندن نے شائع کیا۔ اس میں شبلی کی دو کتابوں الغزالی اور علم الکلام کا علامہ اقبال نے حوالہ دیا ہے۔(۴) یعنی ان کی نظر میں شبلی کی یہ کاوشیں اس لائق تھیں کہ انہیں آخذ و مراجع کے طور پر استعمال کیا جا سکتا تھا۔ انگریزی زبان میں لکھی جانے والی یہ پہلی کتاب تھی جس میں علامہ شبلی کی کسی کتاب کا حوالہ دیا گیا، اس طرح جرمن اہل علم کے سامنے شبلی کا نام غالباً سب سے پہلے علامہ اقبال کے ذریعہ پہنچا۔

علامہ اقبال کا یہ مقالہ اردو میں فلسفہ عجم اور فارسی میں سیر فلسفہ در ایران کے نام سے شائع ہوا۔ گویا ایران میں بھی شبلی کا نام پہلے پہل علامہ اقبال کے مقالہ ہی کے ذریعہ پہنچا۔ واضح رہے کہ ایرانی شبلی شناس آقائی سید محمد تقی فخر داعی گیلانی (م:۱۹۶۳ء) جنہوں نے شبلی کی کئی کتابوں: شعرالعجم، سوانح مولانا روم، علم الکلام اور کتب خانہ اسکندریہ وغیرہ کا فارسی زبان میں ترجمہ کر کے تہران، ایران سے شائع کیا۔ انہوں نے گو ایران میں شبلی شناسی کا کام بڑے پیمانے پر انجام دیا تاہم واقعہ یہ ہے کہ ان کے ترجمے بلکہ تمام کاوشیں علامہ اقبال کے مقالہ کے بعد وجود میں آئیں۔

علامہ اقبال، مولانا روم، مثنوی معنوی اور ان کے فکر و فلسفہ کے بڑے عاشق تھے۔ یقین ہے کہ اقبال نے ''سوانح مولانا روم''، جس سے مشرق میں مطالعہ رومی کا آغاز ہوا، ضرور مطالعہ کیا ہوگا۔ اس لئے کہ علامہ شبلی کی یہ کتاب اس عام خیال سے کہ مولانا روم کی شخصیت محض

تصوف وسلوک سے عبارت تھی ہٹ کر لکھی گئی ہے اور دکھایا گیا ہے کہ مولانا روم علم کلام کے بڑے ماہر تھے اور ان کی مثنوی معنوی علم کلام کی بھی کتاب ہے۔(۵) سوانح مولانا روم سے اقبال کی دلچسپی ان کے ذوق ومزاج کی آئینہ دار ہے تاہم ان کی اس ذوق آفرینی میں شبلی کی کتاب نے بقول انا میری شمل غیر معمولی رول ادا کیا۔(۶) علامہ شبلی نے جبر وقدر، تجد دامثال اور دیگر کلامی مباحث پر روشنی ڈالی ہے چونکہ علامہ اقبال کوان موضوعات سے گہرا شغف تھا، اس لئے قیاس ہے کہ اقبال نے ان کی تحریروں سے ضرور کسب نور کیا ہوگا۔

۱۹۰۳ء میں علامہ شبلی انجمن ترقی اردو کے پہلے سکریٹری نامزد ہوئے۔انہوں نے انجمن کو ترقی دینے کی بھرپور کوشش کی۔انہی کی تحریک پر اخبارات کے ایڈیٹر انجمن کے رکن بنے۔اردو کی بہترین کتاب پر انعام دینے کا سلسلہ انہی نے شروع کیا۔ان کا اس سلسلے کا سب سے اہم کام اردو کتابوں کے ترجمے کا ہے۔انہوں نے ۱۴ر کتابوں کو ترجمے کے لئے منتخب کیا جس میں دو کتابیں فلسفہ تعلیم اور رہنمایان ہند شائع ہوسکیں۔چند کتابیں بعد میں شائع ہوئیں، اس سلسلہ کی ایک کتاب فلسفہ تعلیم کا ترجمہ خواجہ غلام الحسنین پانی پتی نے کیا ہے۔علامہ شبلی نے اسے جن چار اہل علم کے پاس ان کی رائے کے لئے بھیجا تھا، ان میں ایک علامہ اقبال بھی تھے۔اس سے واضح ہوتا ہے کہ علامہ اقبال کے یورپ جانے سے پہلے شبلی ان کی خوابیدہ صلاحیتوں سے واقف اور فلسفہ تعلیم کے ساتھ انگریزی واردو پر ان کی مشاقانہ نظر کے قائل ہو چکے تھے۔چنانچہ انہی چاروں اہل علم جن میں علامہ اقبال کے علاوہ ڈپٹی نذیر احمد دہلوی بھی شامل تھے کے اتفاق رائے سے یہ ترجمہ اشاعت کے لئے منظور ہوا۔(۷)

۱۹۰۸ء سے ۱۹۱۲ء کے درمیان شبلی کی شعر العجم کی چار جلدیں شائع ہوئیں۔پانچویں جلد شبلی کی وفات کے بعد شائع ہوئی۔اقبال نے یقینی طور پر ان کا مطالعہ کیا تھا اور وہ ان کے مداح تھے۔ظہور الدین مہجور نے کشمیر کے شعرائے فارسی کا تذکرہ لکھنے کا ارادہ ظاہر کیا اور ایک خط میں علامہ اقبال سے اس کا ذکر کیا تو انہوں نے مشورہ دیا کہ یہ تذکرہ ضرور لکھئے مگر حروف تہجی کے اعتبار سے نہ لکھئے گا، بلکہ شعر العجم کی طرح شعرائے فارسی کی شاعری کا ناقدانہ جائزہ ہونا

چاہئے۔(۸) یہ اقبال کی زبان سے عظمت شبلی کے اعتراف کا ایک نمونہ ہے۔

۱۹۰۸ء میں شدھی تحریک کے زیر اثر ارتداد کا فتنہ اٹھا، اس کی سرکوبی کے لئے پوری طاقت سے علامہ شبلی بھی میدان میں آئے۔ شاہ جہاں پور، رائے بریلی اور بعض دیگر مقامات کے لئے پیر کی معذوری کے باوجود دورے کئے، انجام کار وہ اس نتیجے پر پہنچے کہ اس کے لئے ایک تنظیم کی ضرورت ہے، چنانچہ انہوں نے حفاظت و اشاعت اسلام کے نام سے ایک تنظیم کا منصوبہ بنایا، اس کا ایک مختصر خاکہ چھپوا کر بزرگان قوم کی خدمت میں بھیجا، جن لوگوں کے پاس یہ خاکہ انہوں نے بھیجا تھا ان میں علامہ اقبال کا اسم گرامی بھی شامل ہے۔ یہی نہیں ان کا نام ان حضرات میں بھی شامل ہے جنہوں نے ''اس سے اتفاق کیا اور ہر قسم کی شرکت کی آمادگی ظاہر کی۔''(۹)

اب تک ملت کے ان دونوں حدی خوانوں میں ملاقات نہ ہو سکی تھی۔ چنانچہ بیسویں صدی کے دوسرے دہے کے آغاز [۱۹۱۱ء] میں جب شبلی کے علم وکمال کا شہرہ نصف النہار پر تھا اور عظمت اقبال کے اعتراف کا سلسلہ قائم ہو چکا تھا۔ محمڈن ایجوکیشنل کانفرنس کے اجلاس دہلی میں دونوں کی پہلی اور شاید آخری ملاقات ہوئی۔ اس اجلاس کی صدارت مولانا شاہ سلیمان پھلواروی [م: ۱ر جون ۱۹۳۵ء] نے کی تھی۔ علامہ اقبال اس میں نہ صرف شریک ہوئے بلکہ ایک اجلاس کی صدارت بھی کی۔ ایک مختصر تقریر اور اپنی نظم بلاد اسلامیہ کا وہ حصہ جو مدینہ منورہ سے متعلق ہے پڑھ کر سنایا۔ اسی اجلاس میں علامہ محمد اقبال کو کانفرنس کی طرف سے ''ترجمان حقیقت'' کا خطاب دیا گیا۔(۱۰) اس کانفرنس میں سجاد حیدر یلدرم جو علی گڑھ میں علامہ شبلی کے شاگرد رہ چکے تھے، ان کی خواہش پر علامہ شبلی نے علامہ اقبال کو پھولوں کا ہار پہنایا۔(۱۱) اور ایک مختصر تقریر کی یہی وہ پہلا موقع ہے جب شبلی نے اقبال کو دوسرے غالب ہونے کی بشارت دی تھی۔ انہوں نے اپنی تقریر میں کہا کہ:

> ''یہ رسم کوئی معمولی رسم نہیں ہے اور اس کو محض تفریح تصور نہ کرنا چاہئے۔ ہم مسلمانوں کا یہ شعار رہا ہے کہ ہم جس قدر قوم کی دی ہوئی عزت اور خطابات کی

قدر کرتے رہے ہیں، اتنی کسی اور عزت کی شہرت ہمارے ناموں کی نہیں ہوئی۔
محقق طوسی وغیرہ کو اس زمانے کے سلاطین نے بڑے بڑے خطابات دئے لیکن
آج سوا کتابوں کے اوراق کے کسی زبان پر نہ چڑھ سکے لیکن قوم کی طرف سے
محقق کا جو خطاب دیا گیا تھا، وہ آج تک زبان زد خاص و عام ہے۔ جو عزت قوم
کی طرف سے آج ڈاکٹر اقبال کو دی جاتی ہے، وہ ان کے لئے بڑی عزت وتوقیر
کی بات ہے اور حقیقت میں وہ اس عزت کے مستحق ہیں۔ ڈاکٹر اقبال کا علم، ادب
اور ان کی شاعری کا مقابلہ غالب کی شاعری سے کیا جائے تو مبالغہ نہیں ہوسکتا۔''
(۱۲)

مولانا شاہ سلیمان پھلواروی نے اس رسم کے بارے میں اپنے تاثرات بیان کرتے ہوئے کہا کہ

''اقبال صاحب کے لئے یہ موقع بہت ہی مبارک ہے اور ہمیں بھی بڑی مسرت
ہے کہ اس جلسہ میں انہوں نے علامہ شبلی کے مقتدر ہاتھوں سے پھولوں کے ہار
پہنے، نام بھی مبارک، کام بھی مبارک، پھولوں کا ہار بھی مبارک اور ہار ڈالنے
والے کا ہاتھ دست کرم بھی مبارک۔''

(بحوالہ زندہ رود، حیات اقبال کا وسطی دور، ص ۱۵۵)

یہ بات خاص طور پر قابل ذکر ہے کہ اپنے عہد کے اردو کے سب سے بڑے ادیب اور نقاد نے علامہ اقبال کی شاعرانہ عظمت کا اعتراف ایک مجمع خواص میں کیا۔ اس سے جہاں اقبال کے اندر اعتماد پیدا ہوا ہوگا، وہیں یقیناً اقبال کی شیفتگی شبلی میں بھی اضافہ ہوا ہوگا۔ اس سے ایک اور بات واضح ہوکر سامنے آتی ہے کہ علامہ شبلی نے جس طرح علامہ حمیدالدین فراہی، مولانا سید سلیمان ندوی، مولانا عبدالسلام ندوی اور مولانا ابوالکلام آزاد وغیرہ کی موقع بہ موقع حوصلہ افزائی اور تربیت کی، اسی طرح علامہ اقبال کا بھی حوصلہ بڑھانے کی کوشش کی۔ مولانا سید سلیمان ندوی نے لکھا ہے کہ:

''مولانا شبلی مرحوم نے اقبال کو اسی وقت پہچانا تھا جب ہنوز ان کی شاعری کے مرغ شہرت نے پر و بال نہیں پیدا کئے تھے ۔ چنانچہ انہوں نے پیشین گوئی کی تھی کہ حالی وآزاد کی جو کرسیاں خالی ہوں گی ان میں سے ایک اقبال کی نشست سے پر ہوجائے گی ۔(۱۳)

۱۹۱۲ء میں علامہ شبلی نے مجلس علم کلام بنائے جانے کی اپیل کی ۔ان کا خیال تھا کہ جدید علم کلام نامکمل اور ناقص ہے ،اس کی وجہ انہوں نے یہ بتائی کہ عباسیوں کے زمانہ میں جب فلسفہ اورعلوم عقلیہ کا رواج ہوا تو سیکڑوں ہزاروں اشخاص کے مذہبی عقائد متزلزل ہو گئے ۔ (۱۴) چنانچہ مسلمانوں میں علوم عقلیہ اورفلسفہ کے ماہرین پیدا ہوئے اورانہوں نے اس سیلاب کو روکا ۔موجودہ دور میں جب کہ یورپ کی تحقیقات عام ہورہی ہیں اور جدید خیالات قوم میں پھیل رہے ہیں علماء میں ایک شخص بھی ایسا نہیں جس نے یورپ کا فلسفہ اور سائنس حاصل کیا ہو، (۱۵) اس لئے ضروری ہے کہ ایک کمیٹی ''مجلس علم کلام'' بنائی جائے جس میں قدیم علماء اور جدید تعلیم یافتہ دونوں گروہ کے لوگ ممبر ہوں ۔انہوں نے قدیم علماء میں مولوی مفتی عبداللہ ٹونکی ،مولوی شیر علی حیدر آباد ، سید محمد رشید رضا مصری ایڈیٹر المنار مصر کے نام ہیں جبکہ جدید تعلیم یافتوں میں ڈاکٹر اقبال بیرسٹر کا نام سرفہرست ہے ۔ان کے علاوہ مولوی حمیدالدین فراہی ،مولوی عبدالقادر کا نام بھی اس کمیٹی میں شامل ہے ۔علامہ اقبال نے شبلی کی خواہش پر اس مجلس کی ممبری قبول کر لی تھی جس پر شبلی نے اپنی خوشی کا اظہار کیا ۔(۱۶)

۱۹۱۲ء ہی میں علامہ شبلی نعمانی نے وقف علی الاولاد کے لئے قانون بنانے کی تحریک چلائی ،مختلف شہروں کا دورہ کیا اور ملک کے جن ممتاز اہل علم و دانش اور قانون دانوں سے رابطہ قائم کیا ان میں ایک اہم نام بیرسٹر علامہ اقبال کا بھی ہے ۔انہوں نے علامہ اقبال سے خط وکتابت کی ۔ وقف علی الاولاد کے سلسلہ میں وائسرائے سے ملاقات کے لئے جو وفد تجویز ہوا تھا علامہ شبلی نے اس میں بھی علامہ اقبال کو شامل کیا ۔اس سلسلے میں علامہ شبلی نے اقبال کو جو خط لکھا تھا وہ کہیں دستیاب نہیں ، البتہ اس کے جواب میں علامہ اقبال نے جو خط لکھا تھا وہ کلیات

مکاتیب اقبال میں شامل ہے۔(۱۷) یہ خط ۱۲/جنوری ۱۹۱۲ء کا ہے۔ علامہ لکھتے ہیں:

مخدوم و مکرم جناب قبلہ مولوی صاحب

السلام علیکم۔

آپ کا نوازش نامہ ملا۔ انجمن کا جلسہ ایسٹر کی تعطیلوں میں ہوگا، اگر وہاں کی شمولیت کے بعد میں لکھنؤ حاضر نہ ہو سکا تو ضرور حاضر خدمت ہوں گا۔

افسوس کہ ڈیپوٹیشن میں شریک ہونے سے قاصر ہوں۔ اگر آپ کا ارشاد ہو تو میں چودھری شہاب الدین بی.اے. وکیل چیف کورٹ سے دریافت کروں وہ نہایت قابل آدمی ہیں اور اس کام کے لئے اہل۔ اگر یہ پسند نہ ہوں تو نواب ذوالفقار علی خاں جو اس وقت کلکتہ میں ہیں آپ ان کو پنجاب کی طرف سے انتخاب کریں اور ان کو لکھ دیں کہ وہ ۲۹/جنوری تک کلکتہ ہی میں ٹھہریں۔ مسٹر محمد شفیع بیرسٹر لاہور بھی اس وقت کلکتہ میں ہیں، غالباً وہ بھی آپ کے لکھنے پر ۲۹/جنوری تک وہاں قیام کر سکیں گے۔ جو تجویز پسند خاطر ہو اس کو عمل میں لائیے، باقی خیریت ہے۔

آپ کا مخلص

محمد اقبال بیرسٹر لاہور

اس خط کے علاوہ علامہ اقبال کے کسی خط یا تحریر کا ذکر نہیں ملتا بلکہ علامہ شبلی نعمانی کی وفات [۱۸/نومبر ۱۹۱۴ء] تک دونوں کے درمیان ربط و تعلق کی کوئی تفصیل دستیاب نہیں۔

یہی وہ زمانہ ہے جب علامہ شبلی سیرۃ النبیؐ کی تالیف و تدوین میں ہمہ تن مصروف تھے۔ یہ کتاب ان کی وفات کے بعد ۱۹۱۸ء میں دارالمصنّفین شبلی اکیڈمی اعظم گڑھ سے شائع ہوئی۔ تصنیفات شبلی میں سیرۃ النبیؐ شاہکار کا درجہ رکھتی ہے۔ یہ اردو کی وہ مایہ ناز کتاب ہے جس کا جواب اردو تو کیا عربی و فارسی میں بھی مفقود ہے۔ شبلی کے اس معجزۂ علمی کا سارا زمانہ معترف ہے۔ علامہ اقبال بھی شبلی کے اس اعجاز کمال کے بڑے معترف و مداح تھے۔ انہوں نے ایک خط میں لکھا ہے کہ ''مولانا مرحوم نے مسلمانوں پر بہت بڑا احسان کیا ہے جس کا صلہ دربار نبویؐ سے عطا

ہوگا۔''(۱۸)

شبلی و اقبال کی شخصیت کی نشو ونما اور تعلیم و تربیت میں بڑی یکسانیت پائی جاتی ہے، ذوق و مزاج اور فکر و خیال میں بھی بڑی ہم آہنگی ہے۔ان کے مطالعے سے اندازہ ہوتا ہے کہ چونکہ دونوں کا مقصد حیات ایک اور غور و فکر کا طرز و اسلوب بھی ایک تھا اور علامہ اقبال نے انہی قدروں کو ترقی دی جو دل شبلی کی آرزو تھیں۔اس لئے محققین اور اہل قلم نے اقبال کو پیروئے شبلی قرار دیا اور بلاشبہ شبلی کے افکار و نظریات کی مکمل عکاسی کلام اقبال سے ظاہر ہوتی ہے۔ عالم خوندمیری نے لکھا ہے کہ ملت میں سربلند ہونے کی جو تمنا ہمارے دلوں میں مچل رہی ہے اس تمنا کی چنگاری علامہ شبلی نے سلگائی تھی۔(۱۹) یہی نہیں انہوں نے شبلی کا اصل وارث ابوالکلام اور اقبال کو قرار دیا ہے۔(۲۰) ان کا یہ بھی خیال ہے کہ شبلی نے مرض کی صحیح تشخیص کی تھی مگر وہ نسخہ تجویز نہ کر سکے تھے۔یہ نسخے ابوالکلام اور اقبال نے تجویز کئے۔(۲۱)

ڈاکٹر سید افتخار حسین شاہ نے اپنی کتاب ''اقبال اور پیروی شبلی'' میں شبلی و اقبال کی سوانح زندگی اور فکر و فن میں جو مشترک قدریں ہیں، ان کا بڑی باریک بینی سے جائزہ لیا ہے۔ جسے انہوں نے انفرادی، اجتماعی اور نظریاتی تین حصوں میں تقسیم کیا ہے اور ہر حصے کے ضمن میں متعدد دفعات قائم ہیں جن میں بعض بالکل بے مقصد اور بے بنیاد ہیں۔انہیں نظر انداز کرتے ہوئے یہاں محض ان پہلوؤں کی نشاندہی کی جاتی ہے جو واقعی سوانح شبلی و اقبال میں مماثل و مشترک ہیں۔

۱۔دونوں کے بزرگ تصوف سے دلچسپی رکھتے تھے۔

۲۔دونوں کی ابتدائی تعلیم دینی مدارس میں ہوئی۔شوق تعلیم اس قدر تھا کہ آبائی وطن سے دور جا کر دوسرے شہروں میں تعلیم حاصل کی۔

۳۔دونوں نے اردو، عربی، فارسی میں مہارت حاصل کی اور بعض مغربی زبان بھی سیکھی

۴۔دونوں فطری شاعر اور اعلیٰ ذوق رکھتے تھے۔

۵۔دونوں نے اردو فارسی میں شاعری کی دونوں کے کلام پر داغ کے اثرات ثبت

ہوئے۔

۶۔ دونوں کو ایسے اساتذہ سے شرف تلمذ حاصل ہوا جو اپنے علم و فضل کے اعتبار سے ممتاز تھے اور جو ہر قابل کو نمایاں کرنے والے تھے۔

۷۔ دونوں کو پروفیسر آرنلڈ کی قربت حاصل ہوئی اور وہ دونوں سے بے انتہا تعلق رکھتے تھے اور دونوں نے ان کے متعلق اشعار کہے۔

۸۔ گذراوقات کے لئے دونوں نے معلّمی کا پیشہ اختیار کیا، دونوں نے وکالت کی۔ باوجود ان مصروفیات کے دونوں نے زیادہ وقت تصنیف و تالیف کے مشاغل میں گذارا۔

۹۔ دونوں کو انگریزی حکومت نے خطابات سے نوازا۔ ۱۸۹۳ء میں شبلی شمس العلماء بنے اور ۱۹۲۳ء میں علامہ اقبال ''سر'' بنائے گئے۔ لیکن ان خطابات سے ان کے سینوں میں عشق اسلام کی گرمی کم نہ ہوئی۔ اور دونوں نے انگریزی حکومت پر تنقیدیں کیں۔

۱۰۔ دونوں نے برصغیر کی علمی و ادبی سرگرمیوں اور سیاسی تحریکوں میں بھی حصہ لیا۔

۱۱۔ دونوں کو عالم اسلام کے سیاسی حالات سے دلچسپی رہی۔

۱۲۔ دونوں نے غیر ممالک کی سیر کی۔

۱۳۔ دونوں جمال الدین افغانی کی تحریک اتحاد اسلامی اور انگریز دشمنی کو سراہنے والے تھے۔

۱۴۔ دونوں نے قائداعظم محمد علی جناح کے ساتھ کام کیا۔ شبلی نے وقف علی الاولاد بل کے لئے ان کی مدد حاصل کی اور اقبال نے مسلم لیگ کی سرگرمیوں میں ان کا ساتھ دیا۔

۱۵۔ دونوں نے برصغیر کی مختلف علمی، ادبی اور سماجی انجمنوں یا اداروں کو کامیاب بنانے میں نمایاں حصہ لیا۔ مثلاً انجمن حمایت اسلام لاہور اور مسلم ایجوکیشنل کانفرنس سے مختلف ادوار میں دونوں کی وابستگی رہی۔ اس کے علاوہ شبلی نے انجمن ترقی اردو، انجمن خدام الدین، ندوۃ العلماء لکھنؤ اور دارالمصنّفین اعظم گڑھ کے لئے قابل قدر کام کیا تو اقبال نے جمعیت مرکزیہ تبلیغ الاسلام انبالہ، انٹر کالجیٹ مسلم برادرس لاہور، اسلامک ریسرچ انسٹی ٹیوٹ لاہور

اور پٹھان کوٹ کے ادارہ دارالاسلام کے اغراض و مقاصد کی تکمیل میں دست راست ہونے کا ثبوت دیا۔

۱۶۔ دونوں تمام مسائل کا ضامن قرآن حکیم کو سمجھتے تھے اور رسول خدا کے عاشق تھے۔

۱۷۔ علمی نقطہ نظر سے دونوں مشرق اور مغرب سے استفادہ کے حق میں تھے۔

۱۸۔ دونوں ''ادب برائے ادب'' کے نہیں بلکہ ''ادب برائے زندگی'' کے نظریاتی اور عملی صورت میں قائل تھے۔

۱۹۔ بنیادی طور پر دونوں کی فکر اور طرز عمل ریسرچ اسکالرس جیسا تھا۔ حقائق تک پہنچنے کے لئے وہ دوسروں کو بھی یہی انداز اختیار کرنے کی دعوت دیتے تھے۔ نادر اور نایاب کتابوں کے متعلق جتنے حوالے شبلی اور اقبال کے مکتوب میں ملتے ہیں۔ شاید ہی کسی دوسرے کے مکاتیب میں ملیں۔

۲۰۔ دونوں فارسی شاعری کے دلدادہ اور مولانا روم کے مداح تھے۔ (۲۲)

علامہ اقبال کی شاعری میں فلسفہ اسلام، کلام و عقائد اور حیات ملی کے مباحث کو بنیادی حیثیت حاصل ہے۔ اسرار خودی اور رموز بے خودی میں بھی یہ مباحث شامل ہیں۔ بالخصوص رموز بے خودی جدید علم کلام کی ایک بہترین کتاب ہے۔ اس میں نبوت، توحید، ضرورت رسالت، قرآن پر ایمان رکھنے کے اسباب، حاجت قبلہ وغیرہ اعتقادی مسائل و مباحث نہایت مؤثر اور دل نشیں انداز میں بیان ہوئے ہیں۔ فلسفہ و کلام کے یہ مباحث اردو میں علمی انداز میں شبلی نے بلند آہنگی سے پیش کرنے کا سلسلہ قائم کیا تھا۔ علامہ اقبال نے ان مباحث کو بڑی وسعت و جامعیت کے ساتھ اپنی شاعری میں پیش کیا مگر شبلی کے تخیل سے اقبال کی پر پرواز بہت اعلیٰ، ارفع اور بلند ہے تاہم نقش اول شبلی ہی کے قلم کا اعجاز ہے۔

الکلام میں علامہ شبلی نے جبر و قدر کے موضوع پر جو بحث کی ہے اس کا پرتو جاوید نامہ میں بالکل صاف دکھائی دیتا ہے۔ مثلاً فرماتے ہیں:

ہر کہ از تقدیر وارد شاز و برگ    نرد از نیردی او ابلیس و مرگ

جبر دین مرد صاحب ہمت است — جبر مرداں، از کمال قوت است
پختہ مردی پختہ تر گردوز جبر — جبر مرد خام را آغوش قبر
جبر خالدؓ عالمی برہم زند — جبر ما بیخ و بن ما بر کند
کار مردان است تسلیم و رضا — بر ضعیفان راست ناید ایں قبا
مرد مومن باخدا دار و نیاز — با تو ما سازیم ، تو با ما ساز
عزم او خلاق تقدیر حق است — روز ہیجا تیرا و تیر حق است

علامہ اقبال نے علامہ شبلی کی کتاب الکلام کا کس قدر گہرائی سے مطالعہ کیا تھا۔اس کا اندازہ مولانا سید سلیمان ندوی کے نام ان کے ایک خط سے ہوتا ہے۔وہ لکھتے ہیں:

''الکلام کے صفحہ ۱۱۳-۱۱۴ پر مولانا شبلیؒ نے حجۃ اللہ البالغہ ص ۱۲۳ کا ایک فقرہ عربی میں نقل کیا ہے جس کے مفہوم کا خلاصہ انہوں نے اپنے الفاظ میں دیا ہے۔اس عربی فقرہ کے آخری حصہ کا ترجمہ یہ ہے:

''اس بنا پر اس سے بہتر اور آسان طریقہ کوئی نہیں کہ شعار،تعزیرات اور انتظامات میں خاص اس قوم کے عادات کا لحاظ کیا جائے جس میں یہ امام پیدا ہوئے۔اس کے ساتھ آنے والی نسلوں پر ان احکام کے متعلق چنداں سخت گیری نہ کی جائے۔''

مہربانی کر کے یہ فرمائیے کہ مندرجہ بالا فقرہ میں لفظ شعار سے کیا مراد ہے اور اس کے تحت کون کون سے مراسم یا دستور آتے ہیں۔اس لفظ کی مفصل تشریح مطلوب ہے، جواب کا سخت انتظار رہے گا۔''(۲۳)

مولانا سید سلیمان ندوی نے اس کے جواب میں کیا لکھا اس کا کہیں ذکر نہیں ملتا لیکن علامہ اقبال کے دوسرے خط سے معلوم ہوتا ہے کہ سید صاحب نے شعار کا جو مفہوم بیان کیا تھا، علامہ اقبال کو غالباً اس سے تشفی نہیں ہوئی۔''(۲۴)

اردو میں مذہبی،تاریخی، سیاسی اور واقعاتی نظم گوئی کے آغاز کا افتخار علامہ شبلی کے سر ہے۔جس کی علامہ اقبال نے بڑی تحسین وستائش کی ہے اور زور دیا ہے کہ یہ سلسلہ قائم رہنا

چاہیئے ۔(۲۵) دانستہ نہ سہی شبلی کی اس روایت کوخود اقبال نے بڑی ترقی دی۔علامہ شبلی کے ایک اور یگانہ روزگار شاگرد اقبال احمد خاں سہیل نے شبلی کی مذہبی اور تاریخی نظموں کے سلسلے کو شعوری طور پر ارتقاء کی منزلوں سے ہم کنار کیا اور بقول آل احمد سرور ''شبلی نے اپنی سیاسی نظموں میں جس شگفتگی اور حسن کاری سے کام لیا، وہ مولانا سہیل کے یہاں اور نکھری ہوئی ہے۔'' (۲٦) علامہ شبلی کی اس روایت کو مولانا سید سلیمان ندوی نے بھی ترقی دینے کی کوشش کی ۔وہ خود لکھتے ہیں:-

> ''۱۹۱۲ء میں جب مولانا شبلی نے نئی اردو شاعری کی طرح ڈالی تو دل نے اس میں بھی استاذ کی پیروی کا حق ادا کرنا چاہا۔متعدد نظمیں اس رنگ میں لکھیں جن کا خاتمہ استاذ کے ماتم پر ہوا جو نوحہ استاذ کے نام سے ۱۹۱۵ء میں پونا میں چھپا۔ جہاں میں ان دنوں دکن کالج میں فارسی لکچر رتھا۔ میں نے جب یہ نوحہ لکھا تو اکبر الہ آبادی، ڈاکٹر اقبال،عزیز لکھنوی،مولانا شروانی وغیرہ اور استاذ مرحوم کے اکثر دوستوں اور قدر دانوں کے پاس اس تحفہ کو بھیجا۔سب نے تعریفیں کیں اور دل بڑھایا۔''(۲۷)

یہاں ان تلامذہ شبلی سے قطع نظر محض علامہ اقبال کے کلام سے اس کی چند مثالیں پیش کی جاتی ہیں کہ انہوں نے شبلی کی اس روایت کو سب سے زیادہ ترقی دی ۔کلیات اقبال اس طرح کی نظموں اور شاعرانہ جذبات سے معمور ہے جس میں شمع وشاعر،نوید صبح،مسلم اور فاطمہ بنت عبداللہ وغیرہ نظمیں خاص طور پر قابل ذکر ہیں ۔ جنگ بلقان وطرابلس سے متاثر ہونے کے سبب علامہ شبلی نے شہر آشوب اسلام لکھا اس کے چند اشعار یہ ہیں:

حکومت پر زوال آیا تو پھر نام ونشاں کبتک　　چراغ کشتۂ محفل سے اٹھے گا دھواں کبتک
یہ سیلاب بلا ، بلقان سے جو بڑھتا آتا ہے　　اسے روکے گا مظلوموں کی آہوں کا دھواں کبتک
کوئی پوچھے کہ اے تہذیب انسانی کے استادو　　یہ ظلم آرائیاں تاکے ، یہ حشر انگیزیاں کبتک
کہاں تک لوگے ہم سے انتقام فتح ایوبیؒ؟　　دکھاؤ گے ہمیں جنگ صلیبی کا سماں کبتک

پرستاران خاک کعبہ دنیا سے اگر اٹھے    تو پھر یہ احترام سجدہ گاہ قدسیاں کبتک

بکھرتے جاتے ہیں شیرازۂ اوراق اسلامی    چلیں گی تند باد کفر کی یہ آندھیاں کبتک

کہیں اڑ کر نہ دامان حرم کو بھی یہ چھو آئے    غبار کفر کی یہ بے محابہ شوخیاں کبتک

حرم کی سمت بھی صید افگنوں کی جب نگاہیں ہیں    تو پھر سمجھو کہ مرغان حرم کے آشیاں کبتک

جو ہجرت کر کے بھی جائیں تو شبلی اب کہاں جائیں؟

کہ اب امن و امانِ شام و نجد و قیرواں کبتک؟

اب علامہ اقبال کی نظم فاطمہ بنت عبداللہ دیکھیں:

فاطمہ! تو آبروئے امت مرحوم ہے    ذرہ ذرہ تیری مشت خاک کا معصوم ہے

رقص تیری خاک کا کتنا نشاط انگیز ہے    ذرہ ذرہ زندگی کے سوز سے لبریز ہے

یہ سعادت حور صحرائی! تیری قسمت میں تھی    غازیان دیں کی سقائی تیری قسمت میں تھی

یہ جہاد اللہ کے رستے میں بے تیغ و سپر    ہے جسارت آفریں، شوق شہادت کس قدر

ہے کوئی ہنگامہ تیری تربت خاموش میں    پل رہی ہے ایک قوم تازہ اس آغوش میں

اٹلی نے ۱۹۱۱ء میں طرابلس پر حملہ کیا تو اقبال پکار اٹھے:

شام غم لیکن خبر دیتی ہے صبح عید کی    ظلمت شب میں نظر آئی کرن امید کی

آسماں ہوگا سحر کے نور سے آئینہ پوش    اور ظلمت رات کی سیماب پا ہو جائے گی

دیکھ لوگے سطوت رفتارِ دریا کا مآل    موج مضطر ہی اسے زنجیر پا ہو جائے گی

نالۂ صیاد سے ہوں گے نوا ساماں طیور    خون گلچیں سے کلی رنگیں قبا ہو جائے گی

۱۹۱۲ء میں انگریزی حکومت نے مچھلی بازار کان پور کی مسجد کا وضوخانہ منہدم کرا دیا تھا۔ مسلمانوں نے اس کے خلاف احتجاج کیا۔ پولس نے احتجاجی جلوس پر گولیاں برسائیں۔ جس میں متعدد بے گناہ شہید ہوگئے۔ جن میں بچے بھی شامل تھے۔ علامہ شبلی اس وقت بمبئی میں تھے۔ اس واقعہ سے اس قدر متاثر اور ملول ہوئے کہ کئی قطعات کہے۔ ان کے یہ قطعات ہندوستان کے مسلمانوں کا رجز بن گئے۔ فرماتے ہیں:

کل مجھ کو چند لاشۂ بے جاں نظر پڑے | دیکھا قریب جا کے تو زخموں سے چور ہیں
کچھ طفل خرد سال ہیں جو چپ ہیں خود مگر | بچپن یہ کہہ رہا ہے کہ ہم بے قصور ہیں
آئے تھے اس لیے کہ بنائیں خدا کا گھر | نیند آگئی ہے منتظر نفخ صور ہیں
کچھ نوجوان ہیں بے خبر نشہ شباب میں | ظاہر میں گرچہ صاحب عقل و شعور ہیں
اٹھتا ہوا شباب یہ کہتا ہے بے دریغ | مجرم کوئی نہیں ہے ، مگر ہم ضرور ہیں
سینہ پہ ہم نے روک لیے برچھیوں کے وار | از بسکہ مست بادۂ ناز و غرور ہیں
ہم آپ اپنا کاٹ کے رکھ دیتے ہیں جو سر | لذت شناس ذوق دل نا صبور ہیں
کچھ پیر کہنہ سال ہیں دلدادۂ فنا | جو خاک وخوں میں بھی ہمہ تن غرق نور ہیں
پوچھا جو میں نے کون ہو تم؟ آئی یہ صدا | ''ہم کشتگانِ معرکۂ کانپور ہیں''

معرکہ طرابلس پر اقبال نے اسی طرح آنسو بہائے ۔ان کا ایک دردانگیز قطعہ جو حضور رسالت مآب کے عنوان سے طرابلس کی یاد میں کہا گیا ہے۔اس کے چند بند ملاحظہ ہوں:

گراں جو مجھ پہ یہ ہنگامہ ٴ زمانہ ہوا
جہاں سے باندھ کے رخت سفر روانہ ہوا
قیود شام سحر میں بسر تو کی لیکن
نظام کہنہ عالم سے آشنا نہ ہوا
فرشتے بزم رسالت میں لے گئے مجھ کو
حضور آیہ رحمت میں لے گئے مجھ کو

کہا حضورؐ نے اے عندلیب باغ حجاز
کلی کلی ہے تری گرمیٔ نوا سے گداز
ہمیشہ سر خوش جام ولا ہے دل تیرا
فتادگی ہے تیری غیرت سجود نیاز
اڑا جو پستی ٴ دنیا سے تو سوئے گردوں

سکھائی تجھ کو ملائک نے رفعت پرواز
نکل کے باغ جہاں سے برنگ بو آیا
ہمارے واسطے کیا تحفہ لے کے تو آیا
حضورؐ! دہر میں آسودگی نہیں ملتی
تلاش جس کی ہے وہ زندگی نہیں ملتی
ہزاروں لالہ و گل ہیں ریاض ہستی میں
وفا کی جس میں ہو بو ، وہ کلی نہیں ملتی
مگر میں نذر کو اک آبگینہ لایا ہوں
جو چیز اس میں ہیں ، جنت میں بھی نہیں ملتی
جھلکتی ہے تیری امت کی آبرو اس میں
طرابلس کے شہیدوں کا ہے لہو اس میں

ذہنی اور جذباتی اشتراک کی یہ ایک دو مثالیں ہیں۔ حقیقت یہ ہے کہ شبلی و اقبال کی یہ سیاسی، حادثاتی اور واقعاتی نظمیں اردو میں ایک نیا تجربہ تھیں۔ البتہ ان میں فکری لحاظ سے قدرے فرق واقع ہوا ہے۔ شبلی تڑپتے ہیں، آنسو بہاتے ہیں اور دوسروں کو بھی اس غم میں شریک کر لیتے ہیں اور ان کی شاعری کی پوری فضا غم انگیز بلکہ ماتم زار ہو جاتی ہے، لیکن اقبال کی حدی خوانی ملت کے اس غم سے غمگین ہونے کے ساتھ مایوسی کا شکار نہیں ہوتی بلکہ وہ آہوں، آنسوؤں اور سسکیوں کے درمیان ان کا حل اور روشن اور تابناک مستقبل کی کرن تلاش کرتے ہیں اور قوم کو حوصلہ شکنی سے بچاتے ہوئے زندگی کی نئی علامتیں پیش کرتے ہیں۔ شبلی و اقبال کے عہد پر اگر نظر رکھی جائے تو یہ دونوں عوامل اپنے اپنے عہد کی غمازی کرتے ہیں۔ بہر حال اس میدان میں اقبال کا تاریخی شعور شبلی سے پختہ تر ہو سکتا ہے مگر اولیت اور انفرادیت کا دعویٰ نہیں کر سکتا۔ یہ افتخار بہر حال شبلی کے سر ہے۔ ڈاکٹر محمد ریاض نے سچ لکھا ہے کہ:

''اسلامی تاریخی واقعات کو نظم کرنے اور ہنگامی و وقتی واقعات کے بارے میں

قطعات لکھنے کے نقطہ نظر سے اقبال کے پیشرو شبلی ہی نظر آتے ہیں۔ اقبال کی ایسی نظموں اور قطعوں کے نمونے کلیات اقبال خصوصاً بانگ درا میں دیکھے جا سکتے ہیں۔'' (۲۸)

شبلی کو قیام حیدر آباد کے زمانہ میں داغ سے قربت رہی اور اقبال نے ان سے ابتداء میں اصلاح سخن لی۔ یہی وجہ ہے کہ شبلی و اقبال کی غزلوں پر داغ کے اثرات ثبت ہیں۔ لیکن تعجب ہے داغ سے فیض یاب ہونے کے باوجود دونوں کی غزلوں میں وہ شوخی، بانکپن اور دل ربائی نہیں جو داغ کا طرہ امتیاز ہے۔ بہرحال غزلیہ شاعری پر ان کے اثرات سے انکار ممکن نہیں۔ شبلی کی غزلوں کے چند متفرق اشعار یہ ہیں:

نیست تھی اس کی کمر پر تو نے ثابت کر دیا
واہ وا تسلیم کیا تیرے بیاں میں زور ہے

بے خودی وصل کی حظ کب مجھے لینے دیتی ہے
وہ جو آتے بھی تو میں آپ سے باہر ہوتا

ہم نے بھی حضرت شبلی کی زیارت کی تھی
یوں تو ظاہر میں مقدس تھا پہ شیدائی تھا

اقبال کے کلام پر اثرات داغ کے چند نمونے ملاحظہ ہوں:

بھری بزم میں اپنے عاشق کو تاڑا
تیری آنکھ مستی میں ہشیار کیا تھی

تصویر میں نے مانگی تو ہنس کر دیا جواب
عاشق ہوئے تھے تم تو کسی بے مثال کے

رندی سے بھی آگاہ ، شریعت سے بھی واقف
پوچھو جو تصوف کی تو ہے منصور کا ثانی

اس شاعرانہ مماثلت اور جزوی یکسانیت کو ہم ایک اتفاق سے زیادہ اہمیت نہیں دے سکتے۔تاہم اس حقیقت سے بھی انکار ممکن نہیں کہ ایک زمانہ میں دونوں کی طبع آزمائی کا میدان بہرحال ایک تھا۔

۱۸رنومبر۱۹۱۴ءکو علامہ شبلی نے ۵۷رسال کی عمر میں وفات پائی تو ہر طرف صف ماتم بچھ گئی،رسائل واخبارات میں ان کے سانحہ وفات کو ملت کا ایک بڑا حادثہ اور پر نہ ہونے والا خلا بتایا گیا۔متعدد اہل قلم نے شبلی کے علم وفضل اور عظیم الشان کارناموں پر مضامین ومقالات لکھے، شعراء نے بڑے دلدوز مرثیے کہے غرض طرح طرح سے خراج عقیدت اور حزن وملال کا اظہار کیا گیا۔جس کی تفصیل راقم نے اپنی کتاب شبلی سخنوروں کی نظر میں لکھی ہے۔

اسی زمانہ میں بلکہ پندرہ دن بعد مولانا حالی نے بھی داغ مفارقت دیا۔علامہ اقبال ان سانحوں پر تڑپ اٹھے اور چمنستان کے ان دونوں رازداروں کو ایک نظم میں خراج عقیدت پیش کیا جو ان کے مجموعہ بانگ درا میں شامل ہے۔

مسلم سے ایک روز یہ اقبال نے کہا   دیوان جز وکل میں ہے تیرا وجود فرد
تیرے سرود رفتہ کے نغمے علوم نو   تہذیب تیرے قافلہ ہائے کہن کی گرد
پتھر ہے اس کے واسطے موج نسیم بھی   نازک بہت ہے آئینہ آبروئے مرد
مردان کار ڈھونڈھ کے اسباب حادثات   کرتے ہیں چارہ ستم چرخ لاجورد
پوچھا ان سے جو چمن کے دیرینہ رازدار   کیونکر ہوئی خزاں ترے گلشن سے ہم نبرد
مسلم میرے کلام سے بے تاب ہو گیا   غماز ہو گئی غم پنہاں کی آہ سرد
کہنے لگا کہ دیکھ تو کیفیت خزاں   اوراق ہو گئے شجر زندگی کے زرد
خاموش ہو گئے   چمنستاں کے رازدار   سرمایہ گداز تھی جن کی نوائے درد

شبلی کو رو رہے تھے ابھی اہل گلستاں  حالی بھی ہو گیا سوئے فردوس رہ نورد

اکنوں گرا دماغ کہ پرسد ز باغباں

بلبل چہ گفت وگل چہ شنیدہ وصبا چہ کرد

علامہ اقبال نے ایک مصرعہ میں علامہ شبلی کی تاریخ وفات بھی کہی ہے جو اگر چہ اقبال کے متروک و منسوخ کلام کا حصہ ہے تاہم اس سے اقبال کی نظر میں شبلی کی عظمت کا بھی بھرپور اندازہ ہوتا ہے۔

امام الہند والا نژاد شبلی طاب ثراہ

۱۳۳۲ھ  (۲۹)

یہ مصرعہ تاریخ دراصل اس سلسلہ اشعار لوح مزار کا حصہ ہے جو شعرا نے علامہ شبلی کی وفات پر اخبار زمیندار لاہور میں شروع کیا تھا، چنانچہ زمیندار کی فائل میں کئی شعرا کے لکھے ہوئے لوح مزار کے اشعار شائع ہوئے ہیں، بعد میں اقبال سہیل، مولانا سید سلیمان ندوی اور مولوی مرتضیٰ نظر کے اشعار لوح مزار بھی سامنے آئے، مگر شبلی کے مزار پر ان میں سے کوئی بھی جگہ نہ پاسکے بلکہ خود ان کا ہی ایک قطعہ ان کی مزار کی لوح بنا:

عجم کی مدح کی عباسیوں کی داستاں لکھی  مجھے چند مقیم آستان غیر ہونا تھا

مگر اب لکھ رہا ہوں سیرت پیغمبر خاتم  خدا کا شکر ہے یوں خاتمہ بالخیر ہونا تھا

اقبال کا نظریہ سیاست بھی شبلی کے فکر ونظر کا پرتو معلوم ہوتا ہے۔ علامہ شبلی عظمت رفتہ کی بازیافت کے جذبہ سے سرشار اور عالمی تناظر میں اتحاد اسلامی کے حامی ہونے کے باوجود ہندو مسلم اتحاد کے زبردست داعی تھے۔ انہوں نے اپنے مضمون ''مسلمانوں کی پولٹیکل کروٹ'' میں جب اپنا یہ نظریہ پیش کیا تو اس کے خلاف امرت سر اور فیض آباد میں مخالفت میں تحریکیں برپا ہوئیں۔ علامہ اقبال بھی اتحاد اسلامی کے علمبردار اور پان اسلامسٹ نظر آتے ہیں، کم از کم ہندوستان کے پس منظر میں ان کا وہی نظریہ تھا جو شبلی کا تھا۔ البتہ بعد کے ادوار بلکہ آخر میں تصور مملکت خداداد کے سلسلہ میں ان کے نقطہ نظر میں نمایاں تبدیلی آئی اور انہیں

مسلمانوں کے لئے ایک وطن کی ضرورت کا احساس پیدا ہوا۔البتہ شبلی و اقبال دونوں ہندو مسلم اتحاد کے علمبردار تھے۔اور دونوں کے اس نقطہ نظر میں آخر تک تبدیلی نہیں آئی۔شبلی دوقومی نظریہ کے مخالف اور اقبال اس کے حامی تھے۔یہ ایک الگ بحث کا موضوع ہے،اس سے قطع نظر تقسیم ہند کے وقت دونوں موجود نہیں تھے۔تاہم تقسیم ہند کے بعد غالباً مسلم لیگ کی شدید مخالفت کی بنا پر شبلی کی طرف وہ توجہ نہیں دی گئی جس کے وہ مستحق تھے،البتہ علامہ اقبال پاکستان کے قومی شاعر تسلیم کئے گئے اور ان کے افکار و خیالات کے مطالعہ پر اس قدر توجہ دی گئی کہ اقبالیات کا ایک بڑا ذخیرہ تیار ہوگیا۔اس کے برعکس شبلی پر حکومت ہند نے بھی کبھی نگاہ غلط انداز نہیں ڈالی اور جس طرح وہ اپنی زندگی میں مظلوم رہے اسی طرح بعد از مرگ بھی مظلوم ہیں۔

## حوالے


(۱) مولوی عبدالرزاق کان پوری،شمس العلماء پروفیسر شبلی نعمانی۔شبلی معاصرین کی نظر میں ص ۶۷۔اتر پردیش اردو اکادمی لکھنؤ۔۲۰۰۵ء

(۲) مشاہیر کے خطوط۔ص۹۶۔مطبوعہ دارالمصنّفین اعظم گڑھ (ب ت)

(۳) علامہ اقبال۔علم الاقتصاد۔ص۲۶،طبع دوم

(۴) بحوالہ اقبال اور مشاہیر۔ص۱۲۷

(۵) علامہ شبلی۔سوانح مولانا روم۔ص۸۱۔مطبوعہ دارالمصنّفین اعظم گڑھ۔۲۰۱۰ء

(۶) اقبال اور مشاہیر۔ص۲۷

(۷) خواجہ غلام الحسنین پانی پتی،مقدمہ فلسفہ تعلیم ص۳-۴،انسٹی ٹیوٹ پریس علی گڑھ ۱۳۳۹ھ طبع دوم

(۸) بحوالہ اقبال اور پیروی شبلی۔ص۳۳

(۹) مقالات شبلی ج۶ ص۲۷

(۱۰) ضیاءالدین برنی۔عظمت رفتہ۔ص۲۷۰۔ادارہ علم و فن کراچی۔۲۰۰۰ء

(۱۱) عبدالواحد معینی۔اقبالیات اور قرۃ العین حیدر۔ص۳۷۔اقبال اکادمی لاہور۔۲۰۰۹ء

(۱۲) اقبال اور پیروی شبلی، ص۴۲، سید افتخار حسین شاہ، اعتقاد پبلشنگ ہاؤس دہلی، ۱۹۷۸ء

(۱۳) مولانا سید سلیمان ندوی۔ یادرفتگاں۔ص۱۸۳۔ دارالمصنّفین اعظم گڑھ۔۱۹۹۳ء

(۱۴) مقالات شبلی ہشتم ص۵۳

(۱۵) ایضاً ص۵۴-۵۵

(۱۶) ایضاً ص۶۲-۶۳، طبع جدید ۲۰۱۰ء

(۱۷) کلیات مکاتیب اقبال حصہ اول۔ص۲۳۹۔ اردو اکادمی دہلی۔۱۹۹۱ء

(۱۸) مشاہیر کے خطوط۔ص۹۹

(۱۹) صبا حیدرآباد شبلی نمبر ص۵۶

(۲۰) ایضاً

(۲۱) ایضاً

(۲۲) اقبال اور پیروی شبلی۔ص۱۲-۲۳

(۲۳) مشاہیر کے خطوط۔ص۱۳۲-۱۳۳

(۲۴) مشاہیر کے خطوط۔ص۱۳۳

(۲۵) مشاہیر کے خطوط۔ص۹۶

(۲۶) محمد حسن انٹر کالج میگزین جون پور۔سہیل نمبر۔ص۴۲۔مرتبہ نیاز احمد صدیقی

(۲۷) ماہنامہ معارف اعظم گڑھ۔جولائی ۱۹۵۰ء۔ص۱۰

(۲۸) اقبال اور مشاہیر۔ص۱۳۰

(۲۹) کلیات مکاتیب اقبال۔ص۵۱۵۔صابر کلوروی۔اقبال اکادمی لاہور

# اقبال اور دارالمصنّفین

دارالمصنّفین [شبلی اکیڈمی اعظم گڑھ] علامہ شبلی کی آخری یادگار ہے۔ اسے انہوں نے ندوہ سے علاحدگی کے بعد زندگی کے آخری دنوں میں قائم کیا۔ ابھی وہ پورے طور پر اس ادارہ کو مستحکم بھی نہ کر سکے تھے کہ ۱۸/نومبر ۱۹۱۴ء کو وفات پائی۔ ان کے بعد ان کے تلامذہ نے دارالمصنّفین کو قائم رکھنے اور ترقی دینے کی غرض سے مجلس اخوان الصفا قائم کی جس کے صدر مولانا حمیدالدین فراہی، سکریٹری مولانا سید سلیمان ندوی اور ممبر کی حیثیت سے مولانا عبدالسلام ندوی، مولانا مسعود علی ندوی اور مولوی شبلی متکلم آگے بڑھے اور خاص طور پر مولانا سید سلیمان ندوی اور مولوی مسعود علی ندوی نے علامہ شبلی کے فکر و خیال کے مطابق دارالمصنّفین کو اس قدر ترقی دی کہ وہ عالم اسلام کا مایہ ناز علمی، تحقیقی اور تصنیفی ادارہ تسلیم کیا گیا۔ علامہ شبلی کے نزدیک اس کے قیام کا بنیادی مقصد مخالفین اسلام کی ہرزہ سرائیوں کا مدلل اور مسکت جواب زمرہ مصنّفین کی دائمی خدمت، اہل قلم کی تربیت، بلند پایہ کتابوں کی تصنیف و تالیف و ترجمہ اور ان کے طبع و اشاعت کا سامان کرنا تھا۔ (۱) اور بلاشبہ دارالمصنّفین کے اہل قلم اور مصنّفین نے مختلف اسلامی علوم و فنون پر دو سو سے زائد بلند پایہ علمی و تحقیقی کتابیں لکھ کر اور تصنیف و تالیف کے لئے متعدد افراد کی تربیت کر کے اپنے حدف کو پورا کیا، یہی نہیں بہت سے اہل قلم اس کے گوشہ عزلت و عافیت میں پل کر جوان ہوئے اور ملک کے مختلف حصوں میں علم و ادب کے چراغ روشن کیے جس کی برصغیر کی تاریخ میں کوئی دوسری مثال نہیں مل سکتی۔ یہی وجہ ہے کہ نہ صرف ہندو پاک بلکہ عالم اسلام کے ممتاز علماء و فضلاء اور دانشوروں نے دارالمصنّفین اور اس

کے علماء ومصنّفین کی زبردست پذیرائی کی۔اس کی کتابوں کو سراہا۔اسے سند واعتبار کا درجہ دیا اوراس کے رسالہ ماہنامہ معارف کوعلمی دنیا کا گل سرسبد قرار دیا۔حکیم الامت علامہ محمد اقبال نے بھی دارالمصنّفین سے پوری دلچسپی لی۔اس کی مطبوعات ان کے مطالعہ میں رہیں۔خاص طور سے مجلس دارالمصنّفین کے ماہوار رسالہ معارف سے انہیں بڑی دلچسپی تھی اور وہ اس کے مشتاق رہتے تھے۔مولانا سید سلیمان ندوی کے نام ان کے متعدد خطوط میں اس کی تفصیل موجود ہے۔مولانا سید سلیمان ندوی نے ایک بڑا دلچسپ واقعہ بیان کیا ہے کہ میں نے سفر افغانستان کے دوران ایک دن علامہ اقبال سے کہا کہ جب تک آپ کی شاعری زندہ رہے گی، ہندوستان میں اسلام باقی رہے گا۔علامہ نے فرمایانہیں جب تک دارالمصنّفین کی تصنیفات باقی رہیں گی ہندوستان میں اسلام باقی رہے گا۔سر رائس مسعود بھی شریک بزم تھے۔انہوں نے کہا کہ اسے یوں کہہ لیجئے کہ جب تک اقبال کی شاعری اور دارالمصنّفین کی تصنیفات باقی ہیں گی ہندوستان میں اسلام باقی رہے گا۔

اس گفتگو سے اندازہ لگایا جاسکتا ہے کہ علامہ اقبال کو دارالمصنّفین اوراس کی مطبوعات سے کس درجہ لگاؤ تھااوران کی نظر میں اس کی کیا اہمیت تھی۔

وہ دارالمصنّفین کی پہلی مجلس انتظامیہ کے رکن نامزد ہوئے اور پھر تاحیات اس پر فائز رہے۔انہوں نے متعدد ایسے مشورے دئے جن سے دارالمصنّفین کے وقار میں اضافہ ہوا،مثلاً تاریخ فقہ اسلامی اورحکمائے اسلام جیسی اہم کتابیں انہیں کے مشورہ سے دارالمصنّفین میں لکھی اور شائع کی گئیں۔اسی طرح ۱۹۲۲ء میں سید صاحب نے خلافت سے متعلق مضامین لکھے تو علامہ اقبال نے انہیں کتابی صورت میں شائع کرنے کا مشورہ دیا۔(۲) مگر یہ مضامین کتابی صورت میں شائع نہ ہوسکے۔

## حوالے

(۱) محمد الیاس الاعظمی، دارالمصنّفین کی تاریخی خدمات، خدابخش اورینٹل پبلک لائبریری پٹنہ،۲۰۰۲ء

(۲) مشاہیر کے خطوط ص ۱۱۴

# اقبال اور سید سلیمان ندوی

اقبال شناسی میں جانشین شبلی مولانا سید سلیمان ندوی [۱۸۸۴-۱۹۵۳] کا حصہ بہت اہم ہے۔ وہ معاصر اور ان کے استاذ کے ممدوح تھے۔ خط و کتابت کا سلسلہ علامہ شبلی کی وفات ۱۹۱۴ء کے بعد قائم ہوا۔ دونوں ایک دوسرے کے فضل و کمال کے بھی بڑے معترف و مداح تھے۔ ماہنامہ معارف کے شذرات میں سید صاحب نے اقبال کا ذکر ان کی زندگی ہی میں متعدد بار کیا۔ رموز بے خودی کا تعارف و تجزیہ سب سے پہلے انہیں کے قلم سے نکلا۔ نادر شاہ کی دعوت پر تعلیمی اصلاحات کے لئے دونوں افغانستان کے سفر پر ساتھ گئے، سر راس مسعود بھی اس وفد کے ایک رکن تھے۔ مولانا سید سلیمان ندوی کے سفر نامہ ''سیر افغانستان'' میں اس کی تفصیل موجود ہے۔(۱)

مولانا سید سلیمان ندوی سے اقبال کی دلچسپی جانشین شبلی کی حیثیت سے ہوئی۔ اقبال نے لکھا کہ ''مولانا شبلیؒ کے بعد آپ استاذ الکل ہیں، اقبال آپ کی تنقید سے مستفید ہوگا۔''(۲) پھر ان کے علم و فضل کے وہ قائل ہوتے چلے گئے۔ یہاں تک کہ وہ سید صاحب کو فارسی پروفیسر کی حیثیت سے اورینٹل کالج لاہور میں مقرر کرانا چاہتے تھے تاکہ ان کے قیام لاہور سے پنجاب والوں کو فائدہ پہنچ سکے، سید صاحب نے اسے پسند نہیں کیا تو انہوں نے سید صاحب کو دعا دی کہ اللہ تعالیٰ دارالمصنّفین کے کام میں برکت دے اور آپ کا وجود مسلمانوں کے لئے مفید ثابت کرے۔(۳)

سید صاحب کے نام علامہ اقبال کے ۷۰ رخطوط ''اقبال نامہ'' مرتبہ شیخ عطاء اللہ میں

شامل ہیں۔ان سے اندازہ ہوتا ہے کہ وہ سید صاحب کے فضل وکمال سے بے حد متاثر تھے۔ انہوں نے متعدد علمی امور میں ان سے استفسار اور استفادہ کیا اور ان کے علم وفضل اور شکوہ سلیمانی کی انہوں نے زبردست تحسین و ستائش کی۔ ان کا خیال تھا کہ سید صاحب جو کام کر رہے ہیں وہ جہاد فی سبیل اللہ ہے۔(۴) ایک اور خط میں لکھا کہ:

''آج سید سلیمان ندوی ہماری علمی زندگی کے سب سے اونچے زینے پر ہیں۔ وہ عالم ہی نہیں امیر العلماء ہیں۔ مصنف ہی نہیں رئیس المصنّفین ہیں۔ان کا وجود علم و فضل کا ایک دریا ہے، جس سے سیکڑوں نہریں نکلی ہیں اور ہزاروں سوکھی کھیتیاں سیراب ہوئی ہیں۔''(۵)

ایک دوسرے خط میں لکھا کہ:

''علوم اسلامیہ کی جوئے شیر کا فرہاد آج ہندوستان میں سوائے سید سلیمان ندوی کے اور کون ہے۔''(۶)

علامہ اقبال نے نہ صرف سید سلیمان ندوی کی عظمت کا اعتراف کیا بلکہ ان کی کتابوں کی بھی بڑی تحسین وستائش کی۔ سیرت عائشہؓ کے بارے میں لکھا کہ:

''سیرت عائشہؓ کے لئے سراپا سپاس ہوں۔ یہ ہدیہ سلیمانی نہیں بلکہ سرمہ سلیمانی ہے۔ اس کتاب کو پڑھنے سے میرے علم میں بہت مفید اضافہ ہوا۔ اللہ تعالیٰ جزائے خیر دے۔(۷)

اسی طرح عمر خیام کے بارے میں لکھا کہ:

''عمر خیام پر آپ نے جو کچھ لکھ دیا ہے اس پر اب کوئی مشرقی یا مغربی عالم اضافہ نہ کر سکے گا۔الحمد للہ کہ اس بحث کا خاتمہ آپ کی تصنیف پر ہوا۔''(۸)

اگر علامہ اقبال نے سید صاحب کے اعتراف کمال میں کوئی کسر نہیں چھوڑی تو سید سلیمان ندوی نے بھی اقبال کی شاعرانہ عظمت وبصیرت اور ان کے افکار ونظریات کی زبردست تحسین وستائش کی۔ اقبال کے نام مولانا سید سلیمان ندوی کے خطوط محفوظ نہیں رہے، ورنہ اس

کی پوری تفصیل سامنے آ جاتی۔ تاہم علامہ اقبال کے خطوط سے پتہ چلتا ہے کہ سید صاحب نے بھی اپنے خطوط میں ان کی تعریف وتحسین اور ان کی عظمت کا اعتراف کرتے تھے۔ علاوہ ازیں معارف کے شذرات تحسین وستائش اور اعترافات سے پر ہیں۔ سید صاحب نے شذرات میں ذکر اقبال کے علاوہ اقبال سے متعلق اولاً انگریزی مضامین کے ترجمے شائع کئے۔ رموز بے خودی پر ایک طویل تبصرہ کیا، (۹) جسے اقبال نے بے حد پسند کیا۔ (۱۰) سید صاحب نے لکھا کہ مولوی رومی نے سات دفتروں میں سات آسمانوں کے خزانے یکجا کر دئے اور چونکہ وقت کی چیز تھی اس لئے اہل معنی میں اس کو بے انتہا مقبولیت ملی، ضرورت تھی کہ ہمارے اہل دل شعراء مثنوی میں مولوی روم کا ایک دوسرا نسخہ ہمارے لئے تیار کرتے، شعرائے حال میں ڈاکٹر اقبال کو اللہ تعالی نے اس ضرورت کے لئے چن لیا ہے انہوں نے اس مقصد کو پیش نظر رکھ کر دو مثنویاں لکھیں، اسرار خودی اور رموز بے خودی۔ (۱۱) پھر ان دونوں مثنویوں کا موازنہ کرتے ہوئے لکھتے ہیں

''رموز بے خودی میرے خیال میں زبان کے لحاظ سے اسرار خودی سے بہتر ہے اور اصل معنی کے لحاظ سے دونوں میں یہ فرق ہے کہ اس میں مظاہر سیاست بیشتر اور اس میں مذہب کے عناصر زیادہ ہیں لیکن منزل مقصود ایک ہے۔'' (۱۲)

رموز بے خودی کے بارے میں لکھا ہے کہ

''مثنوی کے اکثر ابواب میں مذہبی حقائق، فلسفیانہ تشریح کے ساتھ صوفیانہ رنگ میں شعر بنتے چلے گئے ہیں۔............. علاوہ ازیں ڈاکٹر اقبال نے اس میں جو اسرار ونکات حل کئے ہیں ان کی بنیاد پر یہ مثنوی نہ صرف شاعری اور فن قومیات کا ایک رسالہ ہے بلکہ ہمارے خیال میں جدید علم کلام کی ایک بہتر کتاب ہے۔ اس کے اندر توحید کا ثبوت، رسالت کی ضرورت، قرآن پر ایمان رکھنے کا سبب، قبلہ کی حاجت وغیرہ اعتقادی مسائل پر نہایت پر اثر اور تشفی بخش دلائل موجود ہیں۔'' (۱۳)

رموز بے خودی کی زبان پر تبصرہ کرتے ہوئے سید صاحب نے لکھا کہ

''زبان کے لحاظ سے میں ڈاکٹر اقبال کو ان شعراء میں گنتا ہوں جو معنوی محاسن اور باطنی خوبیوں کے مقابلہ میں الفاظ اور محاوروں کی ظاہری صحت کی پروا نہیں کرتے لیکن حق یہ ہے کہ اس کی ایک لغزش مستانہ پر ہزاروں سنجیدہ اور متین رفتاریں قربان ہیں، مصرعوں کے دروبست اور فصل و وصل میں قصور ممکن ہے لیکن یہ ناممکن ہے کہ جو مصرعہ ڈاکٹر اقبال کی زبان سے نکل جائے وہ تیر ونشتر بن کر سننے والوں کے جگر میں نہ اتر جائے، شاید اس کا سبب یہی ہے کہ ڈاکٹر اقبال اپنے مخاطب کے احساسات پر مذہب، فلسفہ، تصوف اور شاعری کی راہ سے حملہ کرتے ہیں۔ اس لئے اختلاف مذاق کے باوجود ان مختلف راہوں میں سے کسی ایک سے بھی بچ کر نکل نہیں سکتا۔''(۱۴)

سید صاحب مزید لکھتے ہیں

''ایک بالغ نظر اس مثنوی (رموز بے خودی) میں الفاظ کی صحت یا صحیح فارسی معنی میں ان کے استعمال میں شک اور بعض فارسی محاوروں کی گرفت کر سکتا ہے لیکن اصل یہ ہے کہ اقبال کے شاعرانہ خیالات میں اتنی بہتر روانی ہے کہ خس وخاشاک اس کی خوبی و لطافت میں مزاحم نہیں ہو سکتے اس لئے اس تقریظ میں ان کی طرف توجہ نہیں کی گئی۔ نکتہ چینی اور حرف گیری بہت ہو چکی، اب کچھ سوچنا اور سمجھنا بھی چاہئے اور یہی اس مثنوی کا اہم المطالب ہے۔''(۱۵)

علامہ اقبال سے متعلق کوئی خوش کن خبر آتی تو سید صاحب معارف میں اس کا ذکر ضرور کرتے۔ ۱۹۲۰ء میں اسرار خودی کا انگریزی ترجمہ لندن سے شائع ہوا تو لکھا کہ

''مشرقی لٹریچر کے ہوا خواہ بالعموم ڈاکٹر اقبال کے مداح بالخصوص اس خبر کو سن کر خوش ہوں گے کہ ان کی مشہور فارسی مثنوی اسرار بے خودی کا انگریزی ترجمہ لندن میں چھپ کر شائع ہو گیا ہے۔ مترجم کیمبرج یونیورسٹی کے ممتاز مستشرق پروفیسر نکلسن ہیں جو اسلامی ادبیات و تصوف پر متعدد تصانیف کے مصنف ہیں اور عربی

وفارسی کی چند نادر وبیش بہا کتابیں اڈٹ کر چکے ہیں، اس ترجمہ پر انہوں نے بکثرت حواشی دئے ہیں اور ایک مبسوط مقدمہ بھی تحریر کیا ہے، ٹائمز لٹریری سلیمنٹ دوبار اس پر مقدمہ لکھ چکا ہے جو علمی حلقوں میں کتاب کی اہمیت ومقبولیت کی ایک واضح دلیل ہے۔''(۱۶)

اس کے بعد ۱۹۲۳ء میں علامہ اقبال کو سر کا خطاب ملا تو سید صاحب نے اس پر بھی معارف میں ایک شذرہ لکھا:

''سال نو کے عجائبات خطاب میں ڈاکٹر اقبال کا سر بن جانا بھی ہے۔ اگر حکومت نے ہمارے قومی شاعر کی یہ علمی قدر دانی کی ہے تو یہ فال نیک مبارک ہو اور اسی کے ساتھ یہ اس امر کا تازہ ثبوت ہے کہ ہماری ملکی زبان کے خدمت گذاروں کی قدر دانی انگریز اس وقت تک نہیں کرتے جب تک کہ ان کے خیالات رومن خط میں ان کے پیش نظر نہ ہوں۔ ڈاکٹر اقبال بیس برس سے مختلف مشرقی زبانوں میں اپنے افکار نادرہ اور جذبات عالیہ کا اظہار کر رہے ہیں لیکن ہماری حکومت نے اس کا اعتراف اس وقت کیا جب پروفیسر نکلسن کے قلم سے ان کے بعض ''رموز و اسرار'' شاعرانہ انگلستان کی بزم سخن میں جا کر فاش ہوئے۔''(۱۷)

وسط اپریل ۱۹۲۷ء میں سید صاحب نے لاہور کا سفر کیا اور انجمن حمایت اسلام میں ''عہد رسالت میں اشاعت اسلام'' کے موضوع پر خطبہ دیا۔ لاہور سے واپس آ کر انہوں نے اس سفر کی جو روداد لکھی ہے وہ بھی ذکر اقبال سے لبریز ہے۔

اس سفرنامہ میں سید صاحب نے لاہور کو ہندوستان کا صدر دروازہ قرار دیا ہے اور وہاں کا پورا علمی، ادبی اور تعلیمی منظرنامہ سپرد قلم کیا ہے۔ خاص طور پر لاہور کے ارباب کمال کا جس طرح ذکر کیا ہے وہ پڑھنے سے تعلق رکھتا ہے۔ اس سلسلہ میں انہوں نے اقبال کا بھی ذکر کیا ہے اور اقبال کے نئے مجموعہ کلام کی خوش خبری بھی سنائی ہے۔ وہ لکھتے ہیں:

''ڈاکٹر اقبال ان تمام صحبتوں میں شمع محفل تھے، انہوں نے ''شمع اور شاعر''

لکھا ہے لیکن میں نے تو لاہور میں خود شاعر کو شمع دیکھا اور قدر شناسوں کو اس کا پروانہ پایا، ان کی صحبت لاہور کے نوجوانوں کی دماغی سطح کو بہت بلند کر رہی ہے، ان کے فلسفیانہ نکات، عالمانہ افکار، شاعرانہ خیالات ان کے آس پاس کی دنیا کو ہمیشہ متاثر رکھتے ہیں اور ان کی زمزمہ پردازیوں کا نیا مجموعہ ''زبور عجم'' کے نام سے عنقریب سامعہ نواز ہونے والا ہے میں نے کہا کہ فلسفہ عجم کے دشمن کو مناسب بھی یہی تھا کہ عجم کے ہاتھ میں زبور دے کر ان کے خیالی فلسفہ کو مزامیر داؤد کی دعاؤں سے بدل دے اور ان کے کانوں کو زبور کا پردہ رکھ کر قرآن کی نغمہ سنجیوں سے مانوس کر دے۔'' (۱۸)

ڈاکٹر اقبال نے اپنی مشہور نظم ''خضر راہ'' انجمن حیات اسلام کے جلسہ میں پڑھ کر سنائی تو سید صاحب نے اس کے چند بند معارف میں سب سے پہلے شائع کئے اور اس پر ادارتی نوٹ لکھا کہ ''ڈاکٹر اقبال کی یہ نظم گو جوش بیان میں ان کی پچھلی نظموں سے کم ہے لیکن اسی حیثیت سے تعقید اور فارسیت میں بھی کمی ہے۔ ان کی شاعری کا اصلی جوہر فلسفہ اور تخیل کی مصالحانہ آمیزش ہیں اور ان کی یہ خصوصیت اس نظم میں بھی نمایاں ہے۔ دیکھنے والوں کا یہ بیان ہے کہ ڈاکٹر اقبال نے جب یہ نظم جلسہ میں پڑھنا شروع کی تو مجلس پر ایک سماں بند گیا، اکثر مصرعوں پر سامعین کی آنکھوں میں آنسو بھر آئے لیکن نظم کے دو مصرعوں نے خود شاعر کی آنکھوں کو اشک بار کر دیا

۱۔ بیچتا ہے ہاشمی ناموس دین مصطفیٰ
۲۔ ہو گیا مانند آب ارزاں مسلماں کا لہو

سید صاحب نے یہ بھی لکھا ہے کہ ہم کو اس نظم کے جس شعر نے سب سے زیادہ متاثر کیا وہ یہ ہے

لے گئے تثلیث کے فرزند میراث خلیل
خشت بنیاد کلیسا بن گئی خاک حجاز

اضافہ کی ضرورت معلوم ہوئی اور اس کتاب میں میں نے جو کچھ دماغی کاوش کی ہے وہ صرف اسی حصے کے ساتھ تعلق رکھتی ہے جس کے لئے صرف اخذ و انتخاب کافی نہیں تھا بلکہ ڈاکٹر صاحب کے پورے کلام کے مطالعے کی ضرورت تھی۔ ڈاکٹر صاحب کا کلام اگرچہ زیادہ فلسفیانہ، صوفیانہ مذہبی، سیاسی اور قومی مسائل پر مشتمل ہے، لیکن یہ مسائل شاعرانہ طرز و اسلوب میں بیان کئے گئے ہیں، اس لئے کہ ان کی تمام حیثیتوں پر شاعرانہ حیثیت کو تقدم حاصل ہے اور ہم کو اس موقع پر اسی حیثیت کو پیش نظر رکھنا چاہئے، لیکن ڈاکٹر صاحب پر جو کچھ لکھا گیا ہے اس میں ان کی شاعرانہ حیثیت کو نظر انداز کر دیا گیا ہے اور انہوں نے جن شاعرانہ حقائق و مسائل کے متعلق اپنے خیالات ظاہر کئے ہیں، ان کی توضیح کے لئے جو مثالیں ان کے کلام سے پیش کی گئی ہیں، ان میں شاعری بہت کم پائی جاتی ہے۔ خود ڈاکٹر صاحب شاعری سے برأت ظاہر کرتے ہیں اور غزل گو شاعر بننے سے تو ان کو شدت سے انکار ہے، اس لئے دوسرے لوگوں نے بھی ان کی مجددانہ، مصلحانہ اور فلسفیانہ حیثیت کو سامنے رکھا ہے اور ان کی شاعرانہ حیثیت کو نمایاں کیا ہے، لیکن میرے نزدیک ان کا کلام خشک فلسفیانہ مسائل کا مجموعہ ہے۔ یعنی وہ صرف ناظم نہیں ہیں بلکہ ایک قادرالکلام شاعر ہیں، اس لئے میں نے فلسفیانہ ،صوفیانہ اور سیاسی مسائل سے پہلے ان کی ذات کو صرف ایک شاعر کی حیثیت سے پیش نظر رکھا ہے اور مختلف عنوانات میں ان کی شاعرانہ حیثیت کو زیادہ مکمل صورت میں نمایاں کیا ہے۔ فلسفیانہ اور صوفیانہ حقائق و مسائل پر بھی جو کچھ لکھا ہے اس میں بھی اسی حیثیت کو سامنے رکھا اور زیادہ تر ان کی غزلیات، قطعات اور نظموں سے ایسی مثالیں پیش کی ہیں جن میں شاعری اور فلسفہ دونوں کا خوش گوار امتزاج موجود ہے۔''(۳)

یہاں ایک دو اقتباسات نقل کئے جاتے ہیں جس سے اندازہ ہو سکے کہ اقبال کے

مطالعہ میں مولانا عبدالسلام ندوی کا اسلوب کیا ہے اور کس نوع سے یہ کتاب لکھی گئی ہے۔ وہ خودی کی تعریف وتشریح کرتے ہوئے لکھتے ہیں:

''خودی سے فخر وغرور مراد نہیں بلکہ اس سے استقلال ذاتی مراد ہے جو ہر مخلوق کے علم وعمل کو ایک مخصوص دائرے میں نمایاں کرتا ہے۔ اس کی ذات وصفات کی بود ونمود کے مظاہر متعین کرتا ہے اور اس کے نشوونما اور بالیدگی کے سامان فراہم کرتا ہے۔ اس لئے وہ جوہر ہے عرض نہیں۔ آفتاب ہے آفتاب کا سایہ نہیں۔ متحرک ہے ساکن نہیں۔ غرض وہ حقیقی زندگی ہے اور زندگی کی تمام لذتیں اس کے استحکام، اس کی توسیع اور اس کے اثبات سے وابستہ ہیں۔''(۴)

پھر اقبال کے فلسفہ خودی پر روشنی ڈالتے ہوئے لکھتے ہیں:

''ان کے فلسفہ خودی کے تمام اساسی مضامین درحقیقت قرآن مجید سے ماخوذ ہیں اور قرآن مجید میں فضیلت انسان، تسخیر فطرت، عزم واستقلال، جرأت وشجاعت، فتح ونصرت، حمیت وغیرت اور قدرت واختیار پر بکثرت آیتیں موجود ہیں اور انہیں آیتوں نے قرون اولیٰ کے مسلمانوں کو خودی یعنی جلال وجمال دونوں کا بہترین مجموعہ بنادیا تھا۔ ڈاکٹر صاحب نے یہ تمام مضامین قرآن مجید ہی سے لئے ہیں۔'' (۵)

اقبال کامل سے پہلے اقبال پر جو کچھ لکھا گیا تھا اس میں ان کے کلام پر تنقید نہیں محض تحسین ہی تحسین تھی۔ اس لئے انہوں نے لکھا کہ

''چوں کہ کسی نے ان کی غلطیوں اور خامیوں کو تفصیل سے نہیں دکھایا ہے، اس لئے ہم خود اس ناگوار فرض کو ادا کرتے ہیں۔''(۶)

چنانچہ مولانا نے کلام اقبال میں تذکیروتانیث ،محاوروں وغیرہ کے غلط استعمال کی نشاندہی بھی کی۔ واقعہ یہ ہے کہ اقبال کے فلسفہ شاعری اور فلسفیانہ افکار کی توضیح وتفہیم میں مولانا عبدالسلام ندوی نے یہی انداز اختیار کیا ہے۔ اور یہی وجہ ہے کہ اقبال کامل حیات اقبال کے ساتھ

فکراقبال کی تفہیم کا خوب صورت ذریعہ بنی اور بلاشبہ مصنف نے اس میں بڑی دیدہ ریزی اور کدو کاوش سے کام لیا ہے۔ حقیقت یہ ہے کہ اقبال کامل ذخیرہ اقبالیات میں سنگ میل کا درجہ رکھتی ہے۔ اب تک اس کے متعدد ایڈیشن طبع ہو کر اقبال کے شیدائیوں اور نقادوں سے حسن قبول کی سند پا چکے ہیں۔

اس کتاب کے علاوہ مولانا عبدالسلام ندوی نے اقبال کے فلسفہ خودی پر ایک طویل مقالہ لکھا ہے جو ماہنامہ معارف اعظم گڑھ کے آٹھ شماروں میں شائع ہوا۔ اسے ہم دانائے راز کے فلسفہ خودی کا پہلا بھر پور مطالعہ وتجزیہ قرار دے سکتے ہیں۔ اسے کتابی صورت میں شائع کیا جا سکتا ہے۔ اس کے علاوہ مولانا عبدالسلام ندوی نے کلیات اقبال مرتبہ عبدالرزاق پر بھی تبصرہ کیا ہے۔ واضح رہے کہ یہ کلیات علامہ اقبال کی حیات ۱۹۲۵ء میں مرتب ہوا اور مولانا عبدالسلام ندوی نے ۱۹۲۶ء میں تقریظ لکھی۔

مولانا عبدالسلام ندوی کے حصے میں علامہ اقبال کی دو خواہشوں کی تکمیل کی سعادت بھی آئی۔ علامہ اقبال نے ایک خط میں مولانا سید سلیمان ندوی کو لکھا ہے کہ:

> ''اس وقت سخت ضرورت اس بات کی ہے کہ فقہ اسلامی کی ایک مفصل تاریخ لکھی جائے اس مبحث پر مصر میں ایک چھوٹی سی کتاب شائع ہوئی تھی جو میری نظر سے گذری ہے مگر افسوس ہے کہ بہت مختصر ہے اور جن مسائل پر بحث کی ضرورت ہے مصنف نے ان کو نظر انداز کر دیا ہے۔ اگر مولانا شبلی زندہ ہوتے تو میں ان سے ایسی کتاب لکھنے کی درخواست کرتا۔ موجودہ صورت میں سوائے آپ کے اس کام کو کون کرے گا۔''(۷)

اسی طرح ایک اور خط میں لکھتے ہیں:

> ''دارالمصنّفین کی طرف سے ہندوستان کے حکمائے اسلام پر ایک کتاب نکلنی چاہئے، اس کی سخت ضرورت ہے۔ عام طور پر یورپ میں سمجھا جاتا ہے کہ ہندوستان کے مسلمانوں کی کوئی فلسفیانہ روایات نہیں۔''(۸)

مولانا سید سلیمان ندوی نے یہ کتابیں تو نہیں لکھیں۔ البتہ مولانا عبدالسلام ندوی کے قلم سے ان دونوں موضوعات پر کتابیں نکلیں۔ تاریخ فقہ اسلامی پر کتاب لکھنے کا اقبال کا مشورہ ۱۸/مارچ ۱۹۲۶ء کا ہے، مولانا عبدالسلام ندوی نے محمد الخضری کی کتاب تاریخ التشریع الاسلامی کا ترجمہ ''تاریخ فقہ اسلامی'' کے نام سے کیا جسے دارالمصنّفین نے ۱۹۲۷ء میں شائع کیا۔ اسی طرح ''حکمائے اسلام'' کے لکھنے کا مشورہ علامہ اقبال نے سید صاحب کو ۴/ستمبر ۱۹۳۳ء کو دیا تھا۔ مولانا عبدالسلام ندوی نے ''حکمائے اسلام'' کے نام سے دو جلدوں میں کتاب لکھی۔ اس کی پہلی جلد ۱۹۵۳ء میں اور دوسری جلد ۱۹۵۶ء میں دارالمصنّفین اعظم گڑھ سے شائع ہوئی۔

مولانا عبدالسلام ندوی نے ان دونوں کتابوں کے مقدموں میں یہ صراحت تو نہیں کی ہے کہ یہ کتابیں علامہ اقبال کی خواہش پر لکھی گئیں مگر چونکہ دارالمصنّفین کے علمی منصوبے مولانا سید سلیمان ندوی بنایا کرتے تھے، اس لئے قیاس ہوتا ہے کہ ان دونوں کتابوں کی تصنیف کے منصوبے علامہ اقبال کی خواہش ہی پر بنائے گئے۔ البتہ سید صاحب کے ایک شاگرد سید صباح الدین عبدالرحمٰن نے صراحت کی ہے کہ مذکورہ دونوں کتابیں علامہ اقبال کی خواہش ہی پر لکھی گئیں۔(۹)

انقلاب روس کے بعد وہاں کے مسلمانوں کے حالات بلکہ ان کی صحیح صورت حال سے بہت کم آگاہی تھی۔ مولانا عبدالسلام ندوی نے اس خیال کے پیش نظر روسی مسلمانوں کے حالات پر ماہنامہ معارف میں ایک سلسلہ مضامین شروع کیا جو چھ قسطوں میں پورا ہوا۔ اس مضمون کی ابتدائی تین قسطیں ''مسلمانان روس'' کے عنوان سے شائع ہوئیں۔(۱۰) جبکہ آخری تین قسطیں 'اسلام اور نصرانیت کی کشمکش روس میں' کے عنوان سے اپریل- جولائی -اگست ۱۹۱۸ء کے شماروں میں چھپیں۔ علامہ اقبال کو یہ مضامین پسند آئے تو انہوں نے سید صاحب سے اسے رسالہ کی صورت میں علاحدہ شائع کرنے کی خواہش کی۔(۱۱) مگر ان کی یہ خواہش اب تک پوری نہ ہوسکی۔ کاش دارالمصنّفین اب بھی اسے کتابی صورت میں شائع کر دیتا تو علامہ

اقبال کی خواہش کی تکمیل ہو جاتی۔

## حوالے

(۱) نقوش لاہور مکاتیب نمبر حصہ دوم ص ۹۳
(۲) فکر اقبال ص ۱۴، ایجوکیشنل بک ہاؤس علی گڑھ ۱۹۷۷ء
(۳) اقبال کامل ص ۳-۴
(۴) اقبال کامل ص ۲۵۴
(۵) اقبال کامل ص ۳۱۷
(۶) اقبال کامل ص ۲۴۹
(۷) مشاہیر کے خطوط۔ص ۱۲۴۔ مطبوعہ دارالمصنّفین اعظم گڑھ
(۸) مشاہیر کے خطوط۔ص ۱۳۴
(۹) ماہ نامہ معارف سلیمان نمبر ص ۰۰۰
(۱۰) ماہنامہ معارف۔جولائی تا ستمبر ۱۹۱۸ء
(۱۱) مشاہیر کے خطوط۔ص ۱۰۶

# اقبال اور اقبال سہیل

اقبال احمد خاں سہیل (۷ا/جنوری ۱۸۸۶–۷/نومبر ۱۹۵۵ء) دبستان شبلی کے سب سے نامور شاعر تھے۔ زبان وبیان پر انہیں بے پناہ قدرت حاصل تھی۔ اردو وفارسی میں جس موضوع پر جب چاہتے فی البدیہہ شعر کہہ دیتے۔ خاص طور پر قصیدہ نگاری میں انہیں یدطولیٰ حاصل تھی۔ وہ علامہ شبلی کے عزیز شاگرد اور شعر وادب میں ان کی روایتوں کے امین تھے۔ علامہ شبلی نے اردو میں اخلاقی اور سیاسی نظم نگاری کا آغاز کیا۔ ان کی اس روایت کو سہیل صاحب نے مزید ترقیات سے بارآور کیا۔ نعت نگاری کے میدان میں ان کی نعت ''موج کوثر'' کو سنگ میل کا درجہ حاصل ہے۔ اقبال سہیل کی عظمت شاعری کا اندازہ اس بات سے لگایا جا سکتا ہے کہ ان کی فارسی شاعری کی داد ملک الشعراء افغانستان سرور خاں گویا نے دی ہے۔

اقبال سے اقبال سہیل کی عقیدت کا کہیں ذکر تو نہیں ملتا البتہ مولانا سید حسین احمد مدنی سے قوم وملت کے سلسلہ میں اقبال سے جو تنازعہ ہوا تھا اس سلسلہ میں ان کا ذکر ملتا ہے۔ مولانا سید حسین احمد مدنی نے کہا تھا کہ قومیں وطن سے بنتی ہیں۔ علامہ اقبال کو یہ بات ناگوار گذری چنانچہ انہوں نے کہا کہ

عجم ہنوز نداند رموز دیں ورنہ
زدیوبند حسین احمد ایں چہ بوالعجبی است
سرود برسر منبر کہ ملت از وطن است
چہ بے خبر زمقام محمد عربی است

بمصطفیٰ برساں خویش را کہ دیں ہمہ اوست
اگر بہ او نہ رسیدی تمام بولہبی است

اقبال سہیل نے اس کا منظوم جواب لکھا جو یہ ہے:

معاندے کہ بہ شیخ الحدیث خردہ گرفت — سبک ز چشم خرد زیں سباب بے سببی است
بیان او ہمہ تخئیل وبحث در تفسیر — زبان او عجمی وکلام درعربی است
زبان بہ طعنہ پاکاں کشود وآ گہ نے — کہ فرق ملت وقوم از لطائف ادبی است
کہ گفت برسر منبر کہ ملت از وطن است — دروغ گوئی وایراد ایں چہ بوالعجبی است
درست گفت محدث کہ قوم از وطن است — کہ مستفاد زفرمودہ خدا ونبی است
خدائے گفت بہ قرآں لکل قوم ھاد — ولے بہ نکتہ کجا پے برو کسے کہ غبی است
تفاوتیست فراواں میان ملت و قوم — یکے زکیش وگر کشوری است یا نسبی است
بہ ملت ارچہ براہیمیست سرور ما — ولے بہ قوم حجازی بہ دود مطلبی است
کسے کے ملت اسلام نور سینہ او است — برادر است اگر زنگی است و در حلبی است
ولے بہ ہم وطناں در مصاف آزادی — مجاہدانہ تعاون جہاد حق طلبی است
سلوک رفق ومدارا بہ جار ذی القربیٰ — عمل بہ حکم الٰہی واتباع نبی است
محبت وطن است از شعائر ایماں — ہمیں حدیث پیمبر فدتیہ بابی است
بہ قوم خویش خطاب پیمبراں بنگر — پر از حکایت ''یا قوم'' مصحف عربی است
بلندتر بود از قوم ، رتبہ ملت — کہ حبل دین قوی تر ز رشتہ نسبی است
زقوم خویش شمرد اہل کفر را بہ احد — رسول پاک کہ نامش محمد عربی است
رموز حکمت ایماں زفلسفی جستن — تلاش لذت عرفاں ز بادہ عنبی است
خودت نہ دیدن وبادیدہ ور در افتادن — دو گونہ شیوہ بوجہلی است وبولہبی است
خموشی از سخن نا سزا دزیدہ تر است — کہ ہرزہ لاف زدن خیرگی وبے ادبی است
بہ دیوبند گر اگر نجات می طلبی — کہ دیو نفس سلح شور دانش تو صبی است

بگیر راہ حسین احمد ارخد خواہی

کہ وارث است نبی راو ہم زآل نبی است

یہ جواب کلیات سہیل میں درج ہے۔ مرتب کلیات سہیل نے لکھا ہے کہ اس جواب کو اقبال نے ملاحظہ فرما کر کہا تھا کہ ''مجھے خوشی ہے کہ میرا جواب دینے والا بھی اقبال ہی ہے۔'' (۱)

## حوالے

(۱) کلیات سہیل ص ۳۰۷

# اقبال اور مولانا عبدالماجد دریابادی

مولانا عبدالماجد دریابادی اردو کے مایہ ناز ادیب، انشا پرداز اور نقاد تھے، انگریزی ترجمہ وتفسیر قرآن ان کا ایک عظیم الشان کارنامہ ہے۔ان کا مطالعہ بے حد وسیع اور متنوع تھا مختلف علوم وفنون خاص طور پر انگریزی ادبیات اور فکر وفلسفہ پر ان کی بڑی گہری نگاہ تھی۔ان کے قلم سے متعدد کتابیں اور ہزارہا مضامین ومقالات نکلے ان کا علمی ذخیرہ بے حد وقیع ہے۔ اگر چہ ان کا ایک خاص اسلوب نگارش تھا تاہم اصلاً وہ دبستان شبلی ہی کے ایک اہل قلم تھے۔ انہوں نے لکھا ہے کہ

> ''ان سطور کے بے علمے راقم کو اردو لکھنا پڑھنا تھوڑا بہت جو کچھ بھی آیا وہ بڑی اور بہت بڑی حد تک فیض انہیں حضرت شبلی کا ہے۔فیض الندوہ کے اڈیٹر کا موازنہ اور شعرالعجم کے فن کار کا اور الفاروق، الکلام، سیرۃ النبی کے مصنف کا،اس ذات کا جس میں بیک وقت ایک شاعر وسخن سنج، ایک مؤرخ ومحقق ایک مبصر وناقد، ایک عالم ومعلم، ایک ادیب وانشا پرداز، ایک مصنف واہل قلم کے کمالات جمع تھے۔(۱)

علامہ شبلی کی وفات کے بعد جب دارالمصنفین کی مجلس انتظامیہ کا انتخاب عمل میں آیا تو مولانا دریابادی اس کے ایک رکن نامزد ہوئے بعد ازاں انہیں مجلس انتظامیہ کی صدارت تفویض کی گئی جس پر وہ آخری سانس تک فائز رہے۔ پھر ماہنامہ معارف کی مجلس ادارت کا انہیں رکن منتخب کیا گیا۔مولانا سید سلیمان ندوی وفد خلافت کے رکن منتخب ہوکر جب انگلینڈ روانہ ہوئے تو معارف کی ادارت کے فرائض انہیں کو سونپ کر گئے تھے گویا وہ کلی طور پر دبستان

شبلی ہی کے فرد رہے اور اسی گہری وابستگی اور ذہنی ہم آہنگی کے سبب انہیں اس کتاب میں بھی شامل کیا گیا ہے۔

مولانا عبدالماجد دریابادی کو ابتداء میں اقبال سے عقیدت نہ تھی بلکہ مخالفین اقبال کی طرح وہ بھی ان کی زبان و بیان پر تنقید کرتے تھے انہوں نے خود لکھا ہے کہ

''حسرت موہانی کے ماہ نامہ اردوئے معلیٰ میں ان کی غزلوں پر کبھی کبھی تنقید چھپتی تھی اور وہ بھی زیادہ تر زبان کے اعتبار اور معیار سے، بچپن کا زمانہ کس درجہ جہالت و نادانی کا ہوتا ہے وہ تنقیدیں بڑے شوق سے پڑھ کر یاد کر لیتا اور ناواقفوں کے سامنے فخر و پندار سے انہیں اپنی جانب منسوب کر کے اقبال پر اعتراض کیا کرتا تھا گویا میں اتنا بڑا نقاد و سخن فہم ہوں کہ اقبال تک کو خاطر میں نہیں لاتا اور ان کی دھجیاں اڑا دیتا ہوں۔

جب سن اور آیا، اردو شعر سمجھنے کی تھوڑی بہت تمیز آ چلی وہ بھی زیادہ تر مولانا شبلی اور حضرت اکبر الٰہ آبادی کے فیض صحبت سے تو اپنی اس طفلانہ عادت پر خود بڑی نفریں کی اور اقبال کا کلام بڑے لطف و عقیدت سے پڑھنے لگا۔(۲)

اس قلب ماہیت میں اگرچہ شبلی و اکبر کا فیضان شامل ہے لیکن دونوں کے ربط و تعلقات بھی کم معنی خیز نہیں اس لئے کہ ۱۹۱۲ء میں محمڈن ایجوکیشنل کانفرنس کا لکھنؤ میں اجلاس ہوا اور اقبال اس میں شرکت کے لئے تشریف لائے تو مولانا دریابادی سے ان کی ملاقات ہوئی بعد ازاں ایک اور ملاقات حیدرآباد میں ہوئی، دونوں ایک دوسرے کے قریب آئے ایک دوسرے کے علم و فضل کا اندازہ ہوا اور خط و کتابت کا سلسلہ قائم ہوا جو اخیر تک قائم رہا علامہ اقبال نے جو خطوط مولانا کو لکھے ہیں وہ کلیات مکاتیب اقبال میں درج ہیں ان سے معلوم ہوتا ہے کہ دونوں ایک دوسرے کے بڑے قدرداں تھے اور کئی امور میں ایک دوسرے سے افادہ و استفادہ بھی کیا ہے غرض مولانا دریابادی اقبال کے قائل ہوتے چلے گئے اور نہ صرف وہ قائل ہوتے گئے بلکہ فکر اقبال کی تفہیم و تشریح اور ترجمانی کا بھی فریضہ انجام دیتے رہے واقعہ یہ ہے کہ وہ شیفتگی اقبال

میں دبستان شبلی کے کسی فرد سے کم رتبہ نہیں ہیں، انہوں نے اپنے رسائل سچ، صدق اور صدق جدید وغیرہ میں اقبال کی شاعری اور فکر وفلسفہ پر نہ صرف خود مضامین لکھے ہیں بلکہ ملک کے دیگر اہل قلم کی نگارشات بھی اہتمام سے شائع کی ہیں جس سے اندازہ ہوتا ہے کہ وہ فکر اقبال سے حد درجہ متاثر تھے۔ اس کے علاوہ انہوں نے اقبالیات سے متعلق چند کتابوں پر تبصرے کئے ہیں جن کے نام یہ ہیں:

| | |
|---|---|
| ۱- اقبال کا تصور زماں ومکاں | ڈاکٹر رضی الدین |
| ۲- اقبال کا فلسفہ خودی | ڈاکٹر میر ولی الدین |
| ۳- رموز اقبال | // // |
| ۴- اقبال کامل | مولانا عبدالسلام ندوی |

ان کے علاوہ خود اقبال کے مجموعہ ضرب کلیم اور پس چہ باید کرد اے اقوام مشرق پر بھی انہوں نے تبصرہ کیا ہے ضرب کلیم پر ان کا تبصرہ قدرے طویل ہے اس کا آغاز اس طرح ہوتا ہے۔

> اقبال مسلمانوں کی فلاح کے کلیم، اقبال کا سن جوں جوں پختگی کی طرف بڑھتا جاتا ہے حکمت وشاعری پختہ سے پختہ تر ہوتی جارہی ہے۔ خام تو کبھی بھی نہ تھی، شاعری سے مراد رسمی غزل گوئی اور قافیہ پیمائی نہیں، مراد وہ شاعری ہے جو رومی کی تھی، سنائی کی تھی، وہ شاعری نہیں جو حق سے ہٹاتی، بھگاتی ہے، وہ شاعری ہے جو حق کی طرف بلاتی لاتی ہے۔ (۳)

پھر اقبال کی شاعری پر روشنی ڈالتے ہوئے لکھتے ہیں

> اقبال کا کلام بھی مسلسل باران رحمت سے کم نہیں کچھ پتہ ہی نہیں چلتا کہ بہتر کسے کہئے اور کسے نہ کہئے اور اگر کسی کو اعلی وبلند ٹھہرا بھی لیجئے تو اس کے مقابل میں آخر وادنی وپست کسے ٹھہرایئے؟ جب کلام سامنے آگیا دل نے کہا یہی خوب اور خوب تر ہے، جب کسی دوسرے کلام پر نظر پڑی تو اب قوت فیصلہ مغلوب، نگاہ انتخاب

حیران، یہ اور بات ہے کہ انتخاب کی حیثیتیں ہی شروع سے مختلف ٹھہرا لیجئے اور اسی لحاظ سے فیصلہ کر دیجئے کہ شوخی و برجستگی فلاں میں زیادہ ہے، عمق فلاں میں بڑھا ہوا ہے، درد و گداز میں فلاں کا نمبر اول ہے، وقس علی ھذا۔ (۴)

خاص ضرب کلیم کے بارے میں لکھا ہے کہ

ضرب کلیم کا وصف امتیازی حکیمانہ ژرف نگاہی ہے، ہر عنوان دقت نظر کا ایک مرقع، ہر صفحہ نکتہ سنجیوں کا ایک گلدستہ، بات وہی ساڑھے تیرہ سو برس پرانی بلکہ اس سے بھی ہزاروں سال قبل کی بات کہنے کے ڈھنگ نئے نئے اور عنوانات جدا جدا، بات میں کشش ایک تو ہر فطرت سلیم والے کے لئے ذاتی موجود اور پھر کہنے والے کی زبان میں مذہبی کتاب قدرۃً دلچسپ اسی قدر ہوگی کہ ایک بار شروع کر کے ختم کرنے کو جی نہ چاہے اور پڑھتے پڑھتے جب آخری صفحہ پر پہونچے تو دل میں حسرت ہی رہ جائے کہ محفل برخاست اتنی جلدی کیوں ہوگئی! وہی روئے گل کے سیر ہو کر نہ دیکھنے اور موسم بہار کے ختم ہو جانے کا پرانا دکھڑا۔'' (۵)

ضرب کلیم پر بہت کچھ لکھا گیا ہے اور آئندہ بھی لکھا جاتا رہے گا مگر مولانا دریابادی کی مذکورہ تحریری بالکل نرالی ہے۔ جذباتی ہونے کے باوجود حقائق کی کس قدر صحیح عکاسی ہے اس کی مثال مشکل ہی سے مل سکتی ہے۔

اس کے بعد مولانا دریابادی نے مختلف مقامات سے اشعار نقل کر کے ان کی ایسی عمدہ تشریح کی ہے کہ کوئی اہل دل داد دئے بغیر نہیں رہ سکتا۔

۱۹۷۷ء میں اقبال اکیڈمی حیدرآباد نے مولانا دریابادی کی اقبالیاتی تحریروں کا ایک انتخاب ''اقبالیات ماجد'' کے نام سے شائع کیا ہے اس میں اقبال کی شخصیت اور شاعری اور ان کے فکر و فن پر بڑی عمدہ بحثیں شامل ہیں خاص طور پر ان کی بعض نظموں کا بڑا عمدہ تجزیہ شامل ہے یہاں اس مجموعہ کے حوالہ سے چند اہم امور کا ذکر کیا جاتا ہے۔

اس کا آغاز یوم اقبال کے ایک پیغام سے ہوا ہے جو اصلاً مولانا مرحوم کا ایک خط ہے

جوانہوں نے اسٹڈی سرکل کل ہند مجلس تعمیر ملت حیدرآباد کے نام لکھا تھا۔ جو یہ ہے:

''حضرت اقبال مسلمانوں کے لیے خصوصاً اور سارے ملک کے لیے عموماً ایک گنج بے بہا تھے، اگر ملک وملت نے ان کے پیام بیداری اور خودآ گاہی کوسن لیا اور سمجھ لیا ہوتا تو بس کیا تھا۔ اب خیر اتنا ہی غنیمت ہے کہ ان کا پیام دہرایا جاتا اور ان کی یاد منائی جاتی رہے۔

جس خودی کو انھوں نے بار بار ابھارا ہے اسی کا نام مذہب کی زبان میں عبدیت یا روحانی خودداری ہے اور جس نے اس پیام کو سمجھ لیا اس نے اقبال کو سب کچھ سمجھ لیا۔

مبارک ہے آپ کی انجمن جو اقبال فہمی کا کام جاری رکھے ہوئے ہے''۔(۶)

''اقبالیات ماجد'' میں اس طرح کے کئی اور پیغامات بھی شامل ہیں جو اقبالیات ماجد کو سمجھنے کے لیے کلید کی حیثیت رکھتے ہیں۔

ان کے علاوہ شکوہ و جواب شکوہ، شیشہ اور موتی، پس چہ باید کرد، دانش حاضر، جاوید نامہ ارمغان حجاز کے تعارف وتجزیئے کے ساتھ ایک مقالہ نٹشے، رومی اور اقبال بھی شامل ہے۔

شکوہ کے بارے میں مولانا دریابادی کا خیال ہے کہ اقبال کی اردو شاعری کی شہرت و عظمت کی بنیاد یہی شکوہ ہے، ان کا یہ بھی خیال ہے کہ شکوہ کا نام ہی شکوہ ہے مضمون وہی حمد و مناجات کا ہے جس کے اندر ہر طنز میں عبدیت کی چاشنی اور ہر گلہ میں توحید پرستی کی شیرینی موجود ہے۔

شکوہ پر ایک زمانہ میں بڑی لے دی مچی تھی مولانا دریابادی نے اس کا بڑا خوبصورت جواب دیا ہے۔ وہ لکھتے ہیں:

''جوزبان خوگرتھی حمد وثنا، شکر و مناجات کی وہ آخر ایک بار گلہ وشکوہ پر کھلی یا یوں کہئے کہ کھلوائی گئی، آقا کا کرم جب خود ناز برداری پر آمادہ ہوجائے تو کون بندہ ہے جو نیاز کے فرش زمین کو چھوڑ کر ناز کی فضا میں اڑنے نہ لگے۔ عبدیت کی انتہا میں سنتے ہیں گریہ یعقوبؑ کے ساتھ ساتھ ایک منزل تبسم سلیمانی کی بھی تو آتی ہے''۔(۷)

چونکہ لوگ عموماً گریہ یعقوبی پسند کرتے ہیں انھیں تبسم سلیمانی سے کم سروکار ہوتا ہے اس لیے اقبال کو جواب شکوہ لکھنا پڑا۔ مولانا دریابادی اس کے بارہ میں لکھتے ہیں:

''حکیم ملت کہ ملت کا نباض تھا، قوم کے رگ و ریشہ سے واقف تھا، بھانپ گیا جو آب حیات کا قطرہ تھا وہ مشینوں اور گلاسفوں تک پہنچتے پہنچتے زہر کی بوند بن گیا، معاً پلٹا اور شکوہ کے جواب میں ''جواب شکوہ'' کہہ ڈالا، جوش وخروش وہی، زور بیان وہی، البتہ حقائق زاید حقیقتوں کی کھلی ہوئی اور صداقتوں کا اظہار فاش و برملا جواب کا حاصل یہ ہے کہ وہ وعدے تو مسلموں اور پرستاران توحید کے لیے تھے تم مسلم و موحد کب؟ نظر قال پر نہیں اپنے حال پر کرو، اپنے اعمال پر کرو''۔(۸)

مولانا دریابادی نے آخر میں شکوہ اور جواب شکوہ کا تجزیہ اس طرح کیا ہے۔

''عوام اپنے جذبات کی ترجمانی شکوہ میں زیادہ پاتے ہیں اس لیے پست مذاق طبقہ آج تک شکوہ پسند ہی چلا آرہا ہے حالانکہ جواب شکوہ کی شکوہ سے کہیں بلند ہے۔ شکوہ والا اقبال ایک صاحب حال سالک ہے جواب شکوہ والا اقبال صاحب مقام عارف ہے۔ پہلے کے قدم اقلیم قلب کی وادیوں میں دوسرے کی نگاہ فضائے روح کی بلندیوں میں۔''(۹)

ارمغان حجاز علامہ اقبال کا وہ مجموعہ کلام ہے جو ان کی وفات کے بعد شائع ہوا۔ مولانا دریابادی نے اس پر ایک قدرے طویل تبصرہ کیا ہے چونکہ اس کا بیشتر حصہ فارسی میں ہے اس لیے فاضل مبصر نے کثرت سے فارسی اشعار نقل کر کے ان کی تشریح کی ہے آخر میں اردو کلام کی مقبولیت بیان کی ہے، مولانا دریابادی نے ارمغان حجاز کو اقبال کے بہترین کلام کا مجموعہ قرار دیا ہے۔

''اقبالیات ماجد'' میں مولانا دریابادی کے نام اقبال کے چند خطوط بھی شامل ہیں چونکہ ان سے دونوں کے گہرے روابط کا اندازہ ہوتا ہے اس لیے انھیں یہاں نقل کیا جاتا ہے۔

لاہور

۶ رجنوری ۱۹۲۲ء

مخدومی، السلام علیکم

نوازش نامے کے لئے سراپا سپاس ہوں۔ آپ کے مختصر الفاظ نے اس موقع پر میرے جذبات کی نہایت صحیح ترجمانی کی ہے۔ حالات مختلف ہوتے تو میرا طریقِ عمل بھی اس بارے میں مختلف ہوتا۔ لیکن یہ بات دنیا کو عنقریب معلوم ہو جائے گی کہ اقبال کلمۂ حق کہنے سے باز نہیں رہ سکتا۔ ہاں کھلی جنگ اس کی فطرت کے خلاف ہے۔

اسرارِ خودی کا ریویو دیکھنے کا منتظر ہوں۔ سی، آر، داس کا خطبہ صدارت کانگریس آپ نے دیکھا ہوگا۔ اس نے اسی روحانی اُصول کو سیاسی رنگ میں پیش کیا ہے۔

امید کہ بخیر ہوگا۔ والسلام

مخلص محمد اقبال

---

لاہور ۱۷ راپریل ۱۹۲۲ء

مخدومی، السلام علیکم

والا نامہ مل گیا ہے، جس کے لئے سراپا سپاس ہوں، مجھے آپ سے قلبی تعلق ہے، اس واسطے ہمیشہ آپ کے خط سے مسرت ہوتی ہے۔ ''پیام مشرق'' اپریل کے آخر تک شائع ہو جائے گا۔ چند ضروری نظمیں ذہن میں تھیں لیکن افسوس ہے انہیں ختم نہ کر سکا۔ فکر روزی قاتلِ روح ہے۔ یکسوئی نصیب نہیں۔ ان سب باتوں کے علاوہ والد مکرم کا اصرار تھا کہ جتنا ہو چکا ہے اسے شائع کر دیا جائے۔ آپ کے نوجوان دوست کے تبصرہ پیام مشرق کو مَیں شوق سے پڑھوں گا۔ میرے ایک سکھ دوست اسرار خودی کا بھگوت گیتا سے مقابلہ کر رہے ہیں ان کی میرے کلام کی مقبولیت محض فضلِ ایزدی ہے۔ ورنہ اپنے آپ میں کوئی ہنر نہیں دیکھتا اور اعمالِ صالحہ کی شرط بھی مفقود ہے۔

مولانا کی کتاب فیہ ما فیہ کو آپ خود ایڈٹ کریں۔ اس میں کوئی شک نہیں کہ یورپ

میں وسائل ایڈٹ کرنے کے بہت زیادہ ہیں لیکن آخر ہندی مسلمانوں کو بھی تو یہ کام کچھ نہ کچھ شروع کرنا ہے۔ میری رائے میں آپ یہ ضروری کام خود کریں۔ بعد میں یورپی اڈیشن بھی نکل آئے گی۔ جوہر کے نعتیہ کلام کو میں نے بھی خاص طور پر نوٹ کیا ہے۔ بلکہ میں تو ان کے روحانی انقلاب کو ایک مدت سے دیکھ رہا ہوں۔ امید کہ آپ کا مزاج بخیر ہوگا۔

مخلص: محمد اقبال

---

لاہور

۱۱/اکتوبر ۱۹۲۳ء

مخدومی، السلام علیکم

''پیامِ مشرق'' میں چند اشعار ''بوئے گل'' پر ہیں جو آپ کے ملاحظہ سے گذرے ہوں گے۔ آخری شعر ہے۔

زندانی کہ ز پائش کشادہ اند

آہے گذاشت است کہ بو نام دادہ اند

حال میں جامعہ ملیہ علی گڈھ کے رسالے میں ''پیامِ مشرق'' پر ریویو کرتے ہوئے مولانا اسلم جیراجپوری آہے ''گذاشت است'' پر اعتراض کرتے ہیں۔ وہ لکھتے ہیں کہ یہ ترکیب مکروہ معلوم ہوتی ہے۔ یہی مطلب کسی اور طرح ادا کرنا چاہئے۔ میں آپ کا خیال معلوم کرنا چاہتا ہوں، مولانا سید سلیمان ندوی صاحب سے بھی استصواب کروں گا۔ چونکہ دوسری اڈیشن جلد نکالنے کا ارادہ ہے۔ اس واسطے اگر آپ کا جواب جلد مل جائے تو بہتر ہو۔

امید کہ مزاج بخیر ہوگا۔ مخلص

محمد اقبال-لاہور

---

مکرمی- پیام امن کے لئے شکر گذار ہوں۔ آپ کا تبصرہ بجائے خود ایک نہایت مفید

رسالہ ہے۔امید ہے کہ مزاج بخیر ہوگا۔ مخلص

محمد اقبال

۳رنومبر۱۹۲۳ء

نوٹ:-مکتوب الیہ نے ایک انگریزی کتاب کا ترجمہ مع اپنے مفصل تبصرہ کے شائع کیا تھا۔

---

لاہور

۲۶رنومبر۱۹۲۴ء

مخدومی،السلام علیکم

ابھی ایک عریضہ ڈال چکا ہوں کہ آپ صاحبزادہ صاحب کی خدمت میں فوراً خط لکھیں کہ وہ تجویز معلومہ کورٹ کے سامنے پیش نہ کریں۔کم از کم مجھ سے ملے بغیر پیش نہ کریں۔ والسلام۔تاکید مزید عرض کرتا ہوں۔

مخلص:محمد اقبال

---

لاہور

۲۲رمارچ۱۹۲۵ء

مخدومی'السلام علیکم

والا نامہ مل گیا ہے جس کے لئے سراپا سپاس ہوں۔مگر آپ کا نوٹ پڑھ کر مجھے بہت تعجب ہوا۔معلوم ہوتا ہے عدیم الفرصتی کی وجہ سے آپ نے وہ مضمون بہت سرسری نظر سے دیکھا ہے۔بہرحال آپ کا خط زیرِ نظر رکھوں گا۔مضمون کا مسودہ ارسال فرمایئے۔

امید کہ مزاج بخیر ہوگا۔ مخلص محمد اقبال

---

نوٹ:-اقبال نے اپنے ایک انگریزی مقالہ''اجتہاد'' پر رائے طلب کی تھی اور جو رائے دی گئی خاصی

مخالفانہ تھی۔

---

۵ر جنوری ۱۹۳۰ء

مخدومی۔السلام علیکم

آپ کا نوازش نامہ کل موصول ہوا جس کے لئے شکریہ قبول فرمایئے۔

میں بھی ایک ہفتہ کے لئے علی گڑھ گیا تھا وہاں ایک نئی زندگی کا آغاز معلوم ہوتا ہے۔ سید راس مسعود بہت مستعد آدمی معلوم ہوتے ہیں اور مجھے یقین ہے کہ ان کی مساعی سے یونیورسٹی کی زندگی میں ایک خوشگوار تبدیلی ہوگی۔آپ بھی کبھی کبھی وہاں جایا کریں اور مذہبی مضامین پر طالب علموں سے گفتگو بھی کیا کریں۔

نتائج بہت اچھے ہوں گے۔ باوجود بہت سے مخالف قوتوں کے جو ہندوستان میں مذہب کے خلاف اور بالخصوص اسلام کے خلاف اس وقت عمل کر رہی ہیں۔مسلمان جوانوں کے دل میں اسلام ہی کیلئے تڑپ ہے لیکن افسوس ہے کوئی آدمی ہم میں نہیں جس کی زندگی قلوب پر مؤثر ہو۔

بانگ درا کے تیسری ایڈیشن، جس کی تعداد دس ہزار ہوگی۔چھپ رہی ہے غالبًا دو ماہ تک تیار ہو جائے گی۔

لاہور کانگریس نے آزادیٔ کامل کا اعلان کر دیا ہے۔ جماعتی اختلافات کا ابھی تک کوئی فیصلہ نہیں ہوا دیکھیں ہندوؤں کا لبرل گروہ ان اختلافات کا کیا فیصلہ کرتا ہے۔مسلمانوں میں آزادی کیلئے ایک ولولہ موجود ہے، مگر

مشکل ایں نیست کہ بزم از سر ہنگامہ گذشت
مشکل ایں است کہ بے نُقل و ندیم اند ہمہ

مخلص محمد اقبال

لاہور

۲۷؍جولائی ۱۹۳۳ء

جناب مکرم - السلام علیکم

آپ کا نوازش نامہ ابھی ملا ہے جس کے لئے شکریہ قبول فرمایئے۔ میں بڑی خوشی سے ایڈریس لکھوں گا لیکن اسی دسمبر میں نہیں ہوسکتا۔ اس کی وجہ یہ ہے کہ اول تو شاید میں ہندوستان میں نہ ہوں گا اور اگر ہوا تو ایک اور ایڈریس لکھنے کا وعدہ کر چکا ہوں۔ ہاں آئندہ سال اگر سید راس مسعود چاہیں تو میں حاضر ہوں۔

آپ نے اپنے اخبار میں میرے مضمون کا ذکر کیا ہے جو انگریزی اخباروں میں چھپا ہے۔ عرض یہ ہے کہ یہ اصل میں ایک انٹرویو تھا جو ہنگری کے ایک اخباری نامہ نگار کو دیا گیا تھا۔ اس نے بعض خاص سوالات کئے تھے۔ جن کے جواب دیئے گئے۔ ایسا معلوم ہوتا ہے کہ بعد میں اس نے انٹرویو کو ایک مستقل مضمون کی صورت دے کر انگریزی اخبارات میں بھیج دیا اور بہت سی ضروری باتیں چھوڑ اگیا۔ شاید اس وجہ سے کہ اس کے مضمون کا ربط قائم رہے۔ تعجب ہے کہ لکھنؤ کے اخبار ہمدم میں کسی صاحب نے اس پر اعتراضات کئے ہیں جنہوں نے مضمون مذکور کے مقاصد کو ٹھیک طور پر نہیں سمجھا۔

آپ نے اپنے پہلے خط میں ''وطنیت'' کے اصول پر اسلام کے اصولِ اجتماعی کو ترجیح دینے میں مجھے امام العصر کہا ہے جس کے لئے میں آپ کا شکر گذار ہوں۔ ایک نیشنلسٹ اخبار جس کے چار ایڈیٹر ہیں اور چاروں مسلمان ہیں اور جس کا پہلا نمبر لاہور سے آج ہی نکلا ہے۔ لکھتا ہے کہ اقبال نے ''وطن یت'' کا عذر لنگ تراشا ہے۔ دیکھا مغربی کالجوں کے پڑھے ہوئے مسلمان نوجوان روحانی اعتبار سے کتنے فرومایہ ہیں ان کو معلوم نہیں کہ اسلامیت کیا ہے اور ''وطنیت'' کیا چیز ہے؟ ''وطنیت'' ان کے نزدیک لفظ وطن کا محض ایک مشتق ہے اور بس۔

امید کہ مزاج گرامی بخیر ہوگا۔ محمد اقبال

---

مخدومی - آپ کا پوسٹ کارڈ ابھی ملا ہے۔ ''سچ'' کے دو نمبر بھی مل گئے تھے، جن کے

لئے شکر گزار ہوں۔ گذشتہ پانچ چار سال کے تجربے نے مجھے بہت دردمند کر دیا ہے اس لئے جلسوں میں میرے واسطے کوئی کشش باقی نہیں رہی۔ میں کہیں نہیں جارہا نہ پٹنہ نہ کانپور۔ امید کہ مزاج بخیر ہوگا۔

والسلام

محمد اقبال-لاہور

۲۴ر ستمبر ۱۹۳۳ء

---

نوٹ: پٹنہ اور کانپور میں اس سال بہت اہم قومی اجتماعات ہو رہے تھے۔

---

مکرمی-السلام علیکم

جہاں تک مجھے معلوم ہے لفظ برزخ کا کوئی ترجمہ انگریزی زبان میں نہیں ہے بعض مترجمین قرآن نے لفظ Barrier لکھا ہے مگر یہ بھی درست نہیں معلوم ہوتا۔ غالباً وہ یہ سمجھتے ہیں کہ لفظ برزخ ایرانی لفظ ''پروک'' کا معرب ہے۔ مگر مجھے نہیں معلوم کہ قدیم ایرانیوں کے نزدیک ''پروک'' کا کیا مفہوم تھا۔ جہاں تک میں سمجھتا ہوں موت، برزخ، حشر ونشر وغیرہ Biological اصطلاحات ہیں اور ان کی حقیقت کچھ معلوم نہیں سوائے اس کے جو صوفیائے کرام نے اپنے مکاشفات کی بناء پر لکھی ہے۔ میری رائے میں تو برزخی زندگی کا ترجمہ 'Burzakh' کریں۔ لیکن حقیقت برزخ پر ایک مفصل نوٹ دینا ضروری ہے۔ اس نوٹ میں موت، حشر وغیرہ کی حقیقت بھی اسلامی نقطہ خیال سے واضح کرنی چاہیئے۔

والسلام

محمد اقبال ۱۹ر جون ۱۹۳۴ء

---

نوٹ:-مکتوب الیہ نے اپنے انگریزی ترجمۃ القرآن کے سلسلہ میں دریافت کیا تھا کہ لفظ برزخ کو انگریزی میں کیونکر منتقل کیا جائے۔

---

مخدومی- السلام علیکم

آپ کا نوازش نامہ مل گیا ہے جس کے لئے شکریہ قبول فرمائیے۔ میں خدا کے فضل و کرم سے اچھا ہوں۔صحت عامہ تو قریباً بحال ہوگئی ہے۔البتہ آواز میں ابھی کسر باقی ہے۔ یہاں کے کالجوں کے مسلمان طلبہ کی ایک جمعیت ہے۔انہوں نے ایک اپیل شائع کی تھی کہ اقبال کے لئے جمعہ کے روز مسجدوں میں دعا کی جائے۔اس اپیل سے اخباروں اوران کے ناظرین کو غلط فہمی ہوئی۔امید کہ آپ کا مزاج بخیر ہوگا اور ترجمۃ القرآن کا کام جاری ہوگا۔

والسلام

محمد اقبال ۲۸/اپریل ۱۹۳۶ء

---

اقبالیات ماجد کا آخری اندراج مولانا دریابادی کا ایک مضمون نٹشے رومی اور اقبال ہے۔ یہ ایک بہت اہم مضمون ہے مولانا دریابادی نے بھی اقبال کی طرح نٹشے اور رومی کا بڑی گہرائی سے مطالعہ کیا تھا اس تجزیہ سے بھی ان کی گہری نظر کا اندازہ ہوتا ہے انھوں نے واضح کیا ہے کہ نٹشے کا نقطہ نظر ناپختہ اور غیر مستقل تھا اقبال نے اگرچہ اس کا گہرائی سے مطالعہ کیا تھا اور ایک حد تک اس کے افکار سے متاثر بھی ہوئے مگر اس کے طفیلی بالکل نہیں رہے وہ لکھتے ہیں:

> جن ناقدوں نے بعض ظاہری الفاظ اور سطحی مشابہت سے دھوکا کھا کر اقبال کو نٹشے کا طفیلی کسی معنی میں بھی قرار دیا ہے انھوں نے اقبال پر بھی ظلم کیا ہے اور خود اپنے ذوق سلیم پر بھی، اقبال کی نظر آفاقی تھی ان کے اصول اخلاق میں کائنات کی گہرائی روحانیت کی ہم وسعتی تھی وہ بھلا مادی حد بندیوں کے اندر کیسے محصور رہ سکتے تھے،ان کے یہاں بلا کا توازن تھا نٹشے کو جیسا انھوں نے پہچانا ہے کم ہی کسی نے پہچانا ہوگا وہ اس کی گرمی گفتار کے قائل ہیں اسے مانتے ہیں کہ اس نے مغرب کی مصنوعی تہذیب وتمدن پر اپنی شمشیر قلم سے خوب خوب چرکے لگائے

ہیں‘‘۔(۱۰)

اس کے برعکس وہ رومی سے بہت متاثر ہیں بقول مولانا دریابادی اسے مرشد روشن ضمیر مانتے ہیں، انھیں کی روحانیت کا سہارا ہے کہ وہ فرش خاک سے اڑ کر عالم بالا تک پہنچتے ہیں اور انھیں کا دامن پکڑ کر آسمان کی سیر کر ڈالتے ہیں ہر سوال کا جواب انہیں سے پاتے ہیں اور ہر گرہ انھیں کے ناخن حکمت ومعرفت سے کھلواتے ہیں۔(۱۱)

غرض مقالہ میں انھوں نے ثابت کیا ہے کہ وہ نٹشے سے کم اور اصلا رومی سے پورے طور پر متاثر ہیں اور یہی واقعہ بھی ہے۔

مذکورہ مباحث سے پورے طور پر واضح ہو جاتا ہے کہ مولانا دریابادی اقبال کے نہ صرف ایک بڑے عقیدت مند تھے بلکہ اقبالیاتی ادب کے فروغ میں بھی ان کا بڑا اہم حصہ ہے۔

## حوالے


(۱) ادیب شبلی نمبر ص ۷

(۲) اقبالیات ماجد: ص ۸

(۳) اقبالیات ماجد ص ۲۴

(۴) اقبالیات ماجد ص ۲۵

(۵) اقبالیات ماجد ص ۲۵

(۶) اقبالیات ماجد: ص ۷

(۷) اقبالیات ماجد: ص ۱۱

(۸) اقبالیات ماجد: ص ۱۲

(۹) اقبالیات ماجد: ص ۱۲

(۱۰) اقبالیات ماجد: ص ۶۶

(۱۱) اقبالیات ماجد: ص ۶۷

# اقبال اور شاہ معین الدین احمد ندوی

مولانا سید سلیمان ندوی کے بعد دارالمصنّفین کی نظامت مولانا شاہ معین الدین احمد ندوی کے ذمہ آئی۔ وہ ندوہ کے نامور فرزند اور مولانا سید سلیمان ندوی کے تربیت یافتہ تھے۔ ۱۹۲۴ء میں ندوہ سے فراغت کے بعد دارالمصنّفین سے بطور رفیق وابستہ ہوئے۔ سید صاحب کی ہجرت پاکستان کے بعد دارالمصنّفین کی نظامت کا بار انہی کے کاندھوں پر آیا۔ چنانچہ وہ دارالمصنّفین کے کاموں کو آخری سانس تک بحسن وخوبی انجام دیتے رہے اور مر کر ہی اس ادارہ سے جدا ہوئے۔ متعدد علمی وتحقیقی کتابیں ان کے قلم سے نکلیں۔ جس میں سیر الصحابہ [۳/ جلدیں]، تاریخ اسلام [۴/جلدیں]، عرب کی موجودہ حکومتیں، حیات سلیمان، تابعین، خریطہ جواہر اور دین رحمت وغیرہ خاص طور پر قابل ذکر ہیں۔ ان کا ادبی مذاق بڑا پختہ اور اسلوب نگارش بڑا سستہ وشگفتہ تھا۔ ان کے ادبی وتنقیدی مضامین کا مجموعہ ''ادبی نقوش'' کے نام سے شائع ہوا۔ انہوں نے علامہ اقبال پر دو اہم اور طویل مقالات لکھے اور کئی مضامین میں اقبال کا ضمناً ذکر کیا۔ یہ مقالات اس لائق ہیں کہ ان کا تفصیل سے ذکر کیا جائے۔

بعض ناعاقبت اندیشوں نے اقبال پر فرقہ پرستی کا الزام عائد کیا تو شاہ صاحب نے ایک طویل تنقیدی مقالہ ''کیا اقبال فرقہ پرست شاعر تھے؟'' کے عنوان سے ماہنامہ معارف جنوری-فروری ۱۹۵۰ء میں لکھا اور اس بے حقیقت الزام کی پورے طور پر تردید کی۔ یہ مقالہ ان کی اقبال سے شیفتگی اور اقبالیات پر گہری نظر کا غماز ہے۔ وہ لکھتے ہیں:

''اقبال کی شاعری کا موضوع بہت پامال ہو چکا ہے اور اس پر اتنا لکھا جا چکا ہے کہ

اس کا کوئی پہلو مشکل سے تشنہ باقی ہوگا اور اب اس پر لکھنے کی بہت کم گنجائش ہے
لیکن جن لوگوں کی نظر ان کے پورے کلام اور اس کی غرض و غایت پر نہیں ہے، ان
کی جانب سے ان پر ایک بڑا اعتراض یہ کیا جاتا ہے کہ وہ فرقہ پرست شاعر تھے۔
ان کا دل اپنی قوم اور اپنے وطن کی محبت سے خالی تھا۔ انہوں نے قومیت اور
روطنیت کی مخالفت کی ہے۔ ان کی تعلیمات اور ان کے پیام میں عالم گیریت نہیں
ہے۔ انہوں نے عالم انسانیت یا کم از کم ہندوستانی قوم کو مخاطب بنانے کے
بجائے صرف مسلمانوں سے خطاب کیا ہے اور اپنی شاعری میں صرف اسلام کی
تبلیغ و اشاعت کی ہے۔ وہ اسلامی حکومت کے قیام کے داعی اور صرف مسلمانوں
کا غلبہ و اقتدار چاہتے تھے۔ ان کی فرقہ پرستی کے ثبوت میں اور بھی اسی قبیل کے
اعتراضات کئے جاتے ہیں۔(۱)

شاہ صاحب کا خیال ہے کہ یہ اعتراضات معترضین کی اقبال اور افکار اقبال سے
ناواقفیت کا نتیجہ ہیں۔ وہ لکھتے ہیں:

لیکن یہ تمام اعتراضات اقبال کے افکار و تصورات، ان کے نصب العین، ان کے
مقصد شاعری ، یورپ کی سیاست، مذہب اسلام، مشرقی قوموں خصوصاً
مسلمانوں کے زوال کی تاریخ سے ناواقفیت اور کلام اقبال پر قصور نظر کا نتیجہ ہیں۔
اگر ان امور کی روشنی میں اقبال کے کلام کا مطالعہ کیا جائے تو یہ سارے
اعتراضات خود بخود رفع ہو جائیں۔"(۲)

پھر شاہ صاحب نے اس سلسلہ میں کلام اقبال سے دلائل پیش کرتے ہوئے ایک ایک
اعتراض کا جواب دیا ہے اور معترضین کے خیالات کو بے بنیاد ثابت کیا ہے۔ ان کا خیال ہے کہ

"اقبال کے دل میں قوم و وطن کی محبت بھی تھی، لیکن ان کی قومیت و وطنیت کا تصور
محدود نسلی اور جغرافی قومیت و وطنیت کے بجائے عالمگیر انسانی اخوت تھا اور وہ نسل
و وطن کے محدود دائروں کو توڑ کر تمام انسانوں کو اخوت کے رشتہ میں منسلک کرنا

چاہتے تھے اوراس کے لئے نسل اورقومی وطنی قومیت اوروطنیت کے موجودہ تصورکی اصلاح ضروری تھی ،گوانہوں نے جابجا مسلمانوں کومخاطب کیا ہے لیکن اس کے باوجودان کا پیام عالمگیرتھا،ان دونوں میں کوئی تضادنہیں ہے،انہوں نے جارحانہ جنگ ومقابلہ کی کہیں تعلیم نہیں دی ہے،وہ موجودہ اصلاح کے لحاظ سے اسلام اورمسلمانوں کا سیاسی غلبہ و اقتدارنہیں چاہتے تھے اورنہ ان معنوں میں اسلامی حکومت کے داعی تھے، بلکہ اسلامی تعلیمات کی اشاعت سے ان کا مقصد انسانیت کی فلاح وسعادت تھی۔‘‘(۳)

شاہ صاحب کا خیال ہے کہ قوم ووطن کی محبت ایک فطری جذبہ ہے جس سے انسان کیا حیوان بھی خالی نہیں۔پھرانہوں نے واضح کیا ہے کہ اسلام نے اس کی تعلیم دی ہے۔اس سلسلہ میں احادیث اوررسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کے اسوہ کی انہوں نے شہادت بھی پیش کی ہےاور آخر میں لکھا ہے کہ اگراقبال کواسلامی شاعر مان لیا جائے تو ان کا کلام اوربھی قوم وطن کی محبت سے خالی نہیں ہوسکتا،ورنہ پھراسلامی شاعر کہنا صحیح نہ ہوگا۔(۴)

علامہ اقبال کی ابتدائی دور کی شاعری اوراس میں انقلاب پرروشنی ڈالتے ہوئے لکھتے ہیں:

’’ابتدائی دور میں توان پرقومیت اوروطنیت کا اتنا غلبہ تھا کہ انہوں نے’’نیا شوالہ‘‘ اورترانہ ہندی جیسی حب قوم ووطن میں ڈوبی ہوئی نظمیں کہیں،لیکن پھرموجودہ زمانہ کی نیشنلزم کےنتائج بد دیکھنے کے بعدجس کی تفصیل آیندہ آئے گی،ان کے خیالات بدل گئے اورانہوں نےنسلی اورجغرافی قومیت ووطنیت کے بجائے افکار وتصورات کی وحدت اورانسانی اخوت کی بناپر عالمگیرقومیت ووطنیت کی دعوت شروع کی۔(۵)

یہ تفصیلات پیش کرنے کے بعد لکھتے ہیں:

’’لیکن اس کا یہ مقصدنہیں تھا کہ ان کی نگاہ میں نسلی اورجغرافی قوم ووطن کی کوئی

حیثیت نہیں رہ گئی اوران کا دل اس کی محبت سے خالی ہوگیا، اورانہوں نے اس کے حقوق نظر انداز کردئے بلکہ انہوں نے اس کے حدود مقرر کردیئے، اوراس حد کے اندر ان کے دل میں اپنے ملک وقوم کی پوری عظمت ومحبت تھی اور وہ ہندوستان کی غلامی پر ویسا ہی دردمند اوراس کی آزادی کے لئے تڑپتا تھا جس قدر ایک بڑے سے بڑے قوم پرور کا دل تڑپ سکتا ہےاور یہ محبت وعظمت ہر دور میں یکساں قائم رہی،نسلی اور جغرافی وطنیت کے بارہ میں ان کے خیالات ۱۹۰۸ء کے بعد بدل چکے تھے جیسا کہ ان کی مشہور نظم وطن سے ظاہر ہوتا ہے:

اس دور میں مے اور ہے جام اور ہے جم اور ساقی نے بنا کی روش لطف وستم اور

مسلم نے بھی تعمیر کیا اپنا حرم اور تہذیب کے آذر نے ترشوائے صنم اور

ان تازہ خداؤں میں بڑا سب سے وطن ہے

جو پیرہن اس کا ہے وہ مذہب کا کفن ہے'' (۶)

شاہ صاحب کا خیال ہے کہ قوم و وطن کی محبت اقبال کے دل میں پوری موجود تھی۔ ثبوت میں انہوں نے اقبال کے آخری دور کو پیش کیا ہے۔ جاوید نامہ کا خاص طور پر نام لیا ہے جس میں ہندوستان سے متعلق بکثرت نظمیں ہیں۔ ان کا خیال ہے کہ ان نظموں کے لفظ لفظ سے وطن کی محبت ٹپکتی ہے۔ اپنے موقف کی تائید میں انہوں نے درج ذیل نظم پیش کی ہے:

باز گواز ہند و از ہندوستان آنکہ یا کاہش نیر ز و آسمان

آنکہ اندر مسجدش ہنگامہ مرد آنکہ اندر دیر او آتش فسرد

آنکہ دل از بہر او خون کردہ ایم آنکہ یادش را بجان پر وردہ ایم

از غم ما کن غم اور اقیاس

آہ ازمعشوق عاشق نا شناس (۷)

اس کے بعد انہوں نے ایک اور نظم کے چند اشعار نقل کئے ہیں جس میں اقبال نے غلامی پر آنسوں بہائے ہیں، اسی نظم کا مشہور شعر ہے:

جعفر از بنگال صادق از دکن
ننگ آدم، ننگ دیں، ننگ وطن

جاوید نامہ کے عالم بالا کے تمثیلی مناظر سے بھی شاہ صاحب نے استدلال کیا ہے اور لکھا ہے کہ اقبال نے اس میں ہندوستان کی روح اور مادر وطن کی تصویر کھینچ دی ہے۔ غلامی، وطن سے غداری اور غداران وطن وغیرہ کے متعلق مادر ہند کی زبان سے اقبال نے جو اشعار کہے تھے اس کے متعدد اشعار نقل کر کے اقبال کے جذبہ حب الوطنی کی توضیح کی گئی ہے۔ شاہ صاحب کا خیال ہے کہ کلام اقبال میں ہندوستان کی غلامی کے ماتم میں ان کی بہت سی نظمیں ہیں۔ ان کا نقل کرنا دشوار ہے۔

اقبال نے ایک نظم میں ہندو مسلم اختلافات پر آنسو بہائے ہیں۔ وہ ہندو مسلم اختلاف کے شدید خلاف تھے۔ ان کی نظر میں ہندوستان کی غلامی کا ایک سبب یہ اختلافات بھی تھے۔ اپنے موقف کی تائید میں انہوں نے اقبال کی ایک فارسی نظم بھی نقل کی ہے۔

اس کے بعد شاہ صاحب نے اقبال کے وہ اشعار نقل کئے ہیں جو انہوں نے کشمیر و دیگر خطوں کی مدح میں کہے ہیں۔ پھر اقبال کو ہندوستان کے صلحا و اخیار سے جو عقیدت تھی اور ان سے متعلق انہوں نے جو اشعار یا نظمیں کہی ہیں ان سے استدلال کرتے ہوئے معترضین کے جوابات دئے ہیں۔ ان میں رام چندر جی، گوتم بدھ اور گرونانک کے نام خاص طور پر قابل ذکر ہیں۔ انہوں نے اقبال کی یہ مشہور نظم بھی نقل کی ہے:

لبریز ہے شراب حقیقت سے جام ہند سب فلسفی ہیں خطۂ مغرب کے رام ہند
یہ ہندیوں کی فکر فلک رس کا ہے اثر رفعت میں آسمان سے اونچا ہے بام ہند
اس دیس میں ہوئے ہیں ہزاروں ملک سرشت مشہور جن کے نام سے دنیا میں نام ہند
ہے رام کے وجود پہ ہندوستان کو ناز اہل نظر سمجھتے ہیں اس کو امام ہند
اعجاز اس چراغ ہدایت کا ہے یہی روشن تراز سحر ہے زمانہ میں شام ہند
تلوار کا دھنی تھا شجاعت میں مرد تھا پاکیزگی میں جوشِ شجاعت میں فرد تھا (۸)

شاہ صاحب نے انہی مباحث پر اکتفا نہیں کیا ہے بلکہ ایک عنوان ''اقبال اور مشرق'' قائم کیا ہے اور اس کا آغاز اس بات سے کیا ہے کہ ''اقبال کو نہ صرف ہندوستان بلکہ پورے ایشیا سے محبت تھی اور اس کا دل اس کی زبوں حالی پر تڑپتا تھا، استدلال میں انہوں نے مثنوی ''پس چہ باید کرد اے اقوام شرق'' کو پیش کیا ہے۔ متعدد دلائل پیش کئے ہیں اور حق تھا کہ شاہ صاحب اس موضوع پر مقالہ لکھتے۔ اس بحث کے خاتمہ پر بطور استدلال یہ اشعار نقل کئے ہیں:

دیکھا ہے ملوکیت افرنگ نے جو خواب ممکن ہے کہ اس خواب کی تعبیر بدل جائے
طہران ہو اگر عالم مشرق کا جنیوا شاید کرہ ارض کی تقدیر بدل جائے

شاہ صاحب نے لکھا ہے کہ اقبال یورپ کے نیشنلزم کے مخالف تھے، اس کے اسباب کیا تھے۔ شاہ صاحب نے قدرے تفصیل سے اس کو بیان کیا ہے۔ وہ لکھتے ہیں:

''البتہ وہ یورپ کی پیدا کردہ نیشنلزم کے جس کی بنیاد نسلی اور جغرافی قومیت و وطنیت بلکہ قوو وطن پرستی پر ہے ضرور خلاف تھے، اس لئے کہ یہ زبردست قومیت اور وطنیت عالم انسانیت کی دشمن ہے اور اس سے انسانی وحدت کے بجائے ان میں تفریق اور گروہ بندی پیدا ہوتی ہے۔ خواہ اس کی ظاہری شکل کتنی ہی دلفریب ہو، لیکن اس کی بنیاد نسلی احساس برتری اور قومی خودغرضی ہے، جس کا لازمی نتیجہ کمزور قوموں کے حقوق کی پامالی، ان کی تباہی اور جنگ وخونریزی ہے، یہ اسی کا نتیجہ ہے کہ ہر طاقتور اور ترقی یافتہ قوم اپنے مقابلہ میں دوسری کمزور قوموں کو حقیر اور اس پر حکومت کرنا اپنا حق سمجھتی ہے۔ اس نسلی قومیت کے جو خونیں تماشے صدیوں سے دنیا میں ہو رہے ہیں، ان سے ہر شخص واقف ہے، گذشتہ ہولناک جنگ جس کی تباہیوں سے اب تک دنیا کو نجات نہیں ملی ہٹلر کے نسلی برتری ہی کے نعرہ کا نتیجہ تھی۔ اس نسلی برتری کے جذبہ اور قوم پرستی نے نہ صرف مختلف ملکوں اور قوموں بلکہ ایک ہی قوم میں اشرف واعلیٰ اور پست و بلند طبقات قائم کر دئے ہیں۔ یورپ اپنے کو ایشیا سے افضل سمجھتا ہے، ایشیا والوں کو اہل افریقہ کے

مقابلہ میں برتری کا احساس ہے۔ایک ہی ملک اور ایک ہی قوم میں مختلف پست وبلند طبقوں کی سب سے بڑی مثال ہندوستان ہے۔

دوسرا نتیجہ بین الاقوامی اقتصادی کشمکش ہے۔آج ہر طاقتور قوم اپنی اقتصادی اور تمدنی برتری قائم رکھنے کے لئے کمزور قوموں کو غلام رکھنا چاہتی ہے۔گذشتہ ساری لڑائیاں اسی کا نتیجہ تھیں، اسی کے بدولت ایشیا صدیوں تک یورپ کا غلام رہا اور آج بھی جب کہ یورپ کی سیاسی گرفت ڈھیلی پڑ گئی ہے اس کو یورپ کی اقتصادی غلامی سے نجات نہیں ملی ہے اور یہ کشمکش نہ صرف یورپ ، ایشیا اور افریقہ کے درمیان بلکہ خود ان براعظموں کے مختلف ملکوں اور قوموں کے درمیان بھی اسی طرح جاری ہے۔گذشتہ جنگ عظیم میں یورپ اور امریکہ کی حکومتیں جس طرح آپس میں ٹکرائیں اور جاپان نے اپنے پڑوسی چین اور برہما کے ساتھ جو کچھ کیا اور آج یورپین طاقتوں میں جو کشمکش برپا ہے، جس نے دنیا کے امن وامان کو خطرہ میں ڈال رکھا ہے وہ سب کی نگاہ کے سامنے ہے،، اقبال نے اسی دشمن انسانیت قومیت اور وطنیت کی مخالفت کی ہے:

اقوام جہاں میں ہے رقابت تو اسی سے　　تسخیر ہے مقصود تجارت تو اسی سے
خالی ہے صداقت سے سیاست تو اسی سے　　کمزور کا گھر ہوتا ہے غارت تو اسی سے
اقوام میں مخلوق خدا بٹتی ہے اس سے
قومیت اسلام کی جڑ کٹتی ہے اس سے (۹)

پھر شاہ صاحب اصل موضوع پر آتے ہیں، دکھاتے ہیں کہ اقبال کیا چاہتے تھے۔وہ لکھتے ہیں:

’’اس بنا پر انہوں نے نسلی وجغرافی قومیت اور وطنیت کے بجائے عالمگیر انسانی وحدت اور اخوت ومحبت کی دعوت دی جس سے ان کی کوئی کتاب بھی خالی نہیں ہے۔مختلف نظموں کے مختلف اشعار ملاحظہ ہوں:

ہوس نے ٹکڑے ٹکڑے کر دیا نوع انساں کو
اخوت کا بیاں ہو جا محبت کی زباں ہوجا
یہ ہندی وہ خراسانی یہ افغانی و تورانی
تو اے شرمندۂ ساحل اچھل کر بے کراں ہوجا

---

تمیز بندۂ و آقا فساد آدمیت ہے
حذر اے چیرہ دستاں سخت ہیں فطرت کی تعزیریں

حقیقت ایک ہے ہر شے کی نوری ہو کہ خاکی ہو
لہو خورشید کا ٹپکے اگر ذرہ کا دل چیریں

---

نہ افغانیم و نے ترک و تتاریم
چمن زادیم و ازیک شاخساریم
تمیز رنگ و بو بر ما حرام است
کہ ما پروردۂ یک شاخساریم

اس سے ظاہر ہے کہ ان کا پیام عالمگیر تھا اور یہ اعتراض دور ہوگیا کہ ان کے پیام میں عالمگیریت نہیں ہے اور انہوں نے صرف مسلمانوں کو مخاطب بنایا ہے۔(۱۰)

مخالفین کا ایک بڑا اعتراض یہ ہے کہ اقبال نے مسلمانوں کو حصول قوت اور جنگ و خونریزی کی تعلیم دی۔اس کے تدارک میں شاہ صاحب لکھتے ہیں:

''یہ اعتراض بھی کہ اقبال نے اس زمانہ میں جب کہ دنیا امن وسکون کو ترستی ہے، مسلمانوں کو حصول قوت اور جنگ وخونریزی کی تعلیم دی بالکل غلط یا کم از کم غلط فہمی پر مبنی ہے۔ان کے بعض اشعار سے جو خاص مقصد کے ماتحت کہی گئی ہیں کلیۃ

قاعدہ بنالینا صحیح نہیں، اگر کچھ اشعار میں حصول قوت اور جنگ ومبارزت کی تعلیم ہے تو سیکڑوں اشعار میں اخوت ومحبت اور امن وصلح کی بھی دعوت ہے۔ اولاً حصول قوت اور جنگ ومبارزت دوالگ الگ چیزیں ہیں، حصول قوت کے معنی جنگ کے نہیں ہیں۔ انہوں نے مسلمانوں کو حصول قوت کی ضرور تعلیم دی ہے لیکن اس کا سبب مسلمانوں کا زوال اوران کی تباہی ہے جس کے اوراسباب میں سے ایک بڑا سبب ان کا ضعف بھی ہے۔ اس لئے حصول قوت کی تعلیم جنگ و مبارزت کے لئے نہیں بلکہ بقائے حیات کے لئے ہے۔ اس کو جارحانہ قوت پر محمول کرنا صحیح نہیں۔ صدیوں کے زوال سے مسلمانوں کے قوائے عمل بالکل شل ہو گئے تھے۔ ان میں جان ڈالے بغیر مسلمان زندہ نہیں رہ سکتے تھے، یہ تو نہ صرف سیاسی بلکہ طبعی مسلمات میں سے ہے کہ کوئی قوم بلکہ کوئی ہستی قوت کے بغیر زندہ نہیں رہ سکتی:

تقدیر کے مفتی کا یہ فتویٰ ہے ازل سے
ہے جرم ضعیفی کی سزا مرگ مفاجات(۱۱)

اس موضوع پر انہوں نے قدرے تفصیل سے روشنی ڈالی ہے۔ طوالت کے مدنظر ان سے صرف نظر کیا جاتا ہے۔

معترضین کا ایک بڑا اہم اعتراض یہ ہے کہ اقبال نے اسلامی تعلیمات کی تبلیغ و اشاعت کی ہے اور دنیا کو اس کے قبول کرنے اور اسلامی نظام اور اسلامی حکومت کے قیام کی دعوت دی ہے۔ انہوں نے اس سے یہ نتیجہ اخذ کیا ہے کہ وہ اسلام اور مسلمانوں کا غلبہ واقتدار چاہتے تھے۔ شاہ صاحب کا خیال ہے کہ یہ اعتراض موجودہ مذاق کے لحاظ سے بظاہر وقیع معلوم ہوتا ہے لیکن اس سے جو نتیجہ نکالا جاتا ہے وہ صحیح نہیں ہے۔'' (۱۲) شاہ صاحب لکھتے ہیں:

''اس میں شبہ نہیں کہ انہوں نے اسلامی تعلیمات کی تبلیغ واشاعت بھی کی ہے اور دنیا کو اسلامی نظام قبول کرنے کی دعوت بھی دی ہے لیکن اس لئے نہیں کہ وہ خود مسلمان

> تھے اور ان کا مذہب اسلام تھا، اس لئے وہ ساری دنیا سے اس کو منوانا اور اس کے ذریعہ مسلمانوں کا غلبہ واقتدار چاہتے تھے، بلکہ اس لئے اسلامی اصولوں کی دعوت دیتے تھے کہ ان کے نزدیک انہی کے ذریعہ انسانیت کی فلاح اور موجودہ دور کی تمام مشکلات ومسائل کا حل ہوسکتا تھا۔'' (۱۳)

اپنے اس موقف کی تائید میں شاہ صاحب نے مذہب اسلام کی صداقت وعدالت، وسعت، ہمہ گیری بلکہ عالمگیریت کو بطور دلیل پیش کیا ہے۔ ان کا خیال ہے کہ اسلام کے علاوہ دنیا کا اور کوئی مذہب اپنی تعلیمات کے لحاظ سے اسلام کا ہمسر اور مد مقابل نہیں، اور چونکہ اسلام انسانی عقل وشعور اور تہذیب وتمدن کی ترقی کے زمانہ کا مذہب ہے اس لئے اس کی تعلیمات تمام گذشتہ مذاہب سے زیادہ جامع، مکمل اور عالم گیر ہیں اور یہی سبب ہے کہ اقبال نے اسلام کی دعوت وتبلیغ کا فریضہ انجام دیا۔ (۱۴)

شاہ صاحب کی اقبال شناسی کا اصل نمونہ ان کا مقالہ ''اقبال کی تعلیمات پر ایک نظر'' ہے جو ماہنامہ معارف میں اکتوبر تا دسمبر ۱۹۷۱ء وجنوری ۱۹۷۲ء چار شماروں میں شائع ہوا ہے۔ دراصل وہ توسیعی خطبہ ہے جو انہوں نے ندوۃ العلما کے توسیعی خطبات کے سلسلہ میں ستمبر ۱۹۷۱ء میں مولانا سعید احمد اکبر آبادی کی صدارت میں پیش کیا تھا۔ یہ اس قدر طویل ہے کہ اسے ایک مکمل کتاب قرار دیا جاسکتا ہے یقینی طور پر اسے کتابی صورت میں شائع ہونا چاہئے تھا۔

اس میں شاہ صاحب نے اقبال کی تعلیمات کی توضیح وتشریح ہے۔ اس کا سبب تحریر بیان کرتے ہوئے وہ لکھتے ہیں:-

> ''اقبال مفکر اور فلسفی بھی تھے اور راسخ العقیدہ مسلمان بھی۔ ارکان اسلام کے بارے میں ان کے عقائد بالکل ایک ٹھیٹھ مسلمان کے تھے۔ چنانچہ انہوں نے اپنے کلام میں جا بجا حکمائے اسلام پر طنز وتعریض کی ہے لیکن ان کے مخاطب عوام وخواص دونوں تھے۔ ان کا مقصد مذہب کے متعلق مغربی افکار وتصورات کے طلسم کو توڑنا اور مسلمانوں کی مغرب زدہ نئی نسل میں خصوصیت کے ساتھ اسلامی روح

> پیدا کرنا تھا۔اس لئے انہوں نے دونوں کی زبان میں گفتگو کی ہے،ٹھیٹھ اسلام بھی پیش کیا ہے اور اس کی تعلیمات کی حکیمانہ تعبیریں بھی کی ہیں۔ ان کی حکیمانہ تعلیمات پر بہت کچھ لکھا جاچکا ہے لیکن ٹھیٹھ اسلامی تعلیمات پر کم لکھا گیا ہے۔اس لئے اس مقالہ میں ان کی دوسری تعلیمات کے ساتھ اسلام کے بنیادی ارکان توحید، رسالت، وحی قرآن اور اسلامی شریعت وغیرہ کے متعلق ان کے خیالات خصوصیت کے ساتھ پیش کئے گئے ہیں۔‘‘(۱۵)

اس کے بعد شاہ صاحب نے اقبال کی ٹھیٹھ اسلامی تعلیمات ونظریات کی کلام اقبال کی روشنی میں تشریح وتوضیح کی ہے،اس مقالہ کے ضمنی عنوانات یہ ہیں:

۱۔ملت اسلامیہ کا سنگ اساس توحید ورسالت ہے،۲۔توحید،۳۔رسالت،۴۔نبوت کی اہمیت،۵۔ملت اسلامیہ کا وجود ایک آئین سے وابستہ ہے اور وہ قرآن مجید ہے،۶۔شریعت اسلامیہ، ۷۔اس انقلاب انگیز پیغام کے نتائج،۸۔مسلمانوں کا منصب و مقام، ۹۔ایمان و یقین،۱۰۔عمل اور جوش کردار،۱۱۔زندگی کا فلسفہ،۱۲۔عشق کی عظمت،۱۳۔اقبال کا مرد مومن اوراس کے اوصاف،۱۴۔موت سے بے خوفی،۱۵۔فقر،۱۶۔مغربی تہذیب اورمغربی علوم،۱۷۔مغربی قوموں کی ترقی کا حقیقی سبب،۱۸۔مغربی تعلیم،۱۹۔فرنگی سیاست،۲۰۔فرنگی تہذیب،۲۱۔بعض اعتراضات کا جواب۔

مذکورہ تمام عنوانات پر اظہار خیال کرتے ہوئے شاہ معین الدین احمد ندوی نے کلام اقبال سے متعدد ثبوت وشواہد فراہم کئے ہیں۔شاہ صاحب کے دلائل مضبوط ہیں۔چونکہ اس موضوع پر اقبال کے حوالہ سے بہت کچھ لکھا جاچکا ہے اس لئے اس کی تفصیل سے صرف نظر کیا جاتا ہے۔البتہ ضرورت ہے کہ اسے کتابی صورت میں ایڈٹ کرکے شائع کیا جائے اور دکھایا جائے کہ شاہ صاحب کس درجہ بلند اقبال شناس تھے۔

## حوالے


(۱) ماہنامہ معارف جنوری ۱۹۵۰ء۔ص۴۳

(۲) ایضاً

(۳) ماہنامہ معارف جنوری ۱۹۵۰ء ص ۴۳-۴۴

(۴) معارف جنوری ۱۹۵۰ء ص ۴۴

(۵) ایضاً ص ۴۴-۴۵

(٦) ماہ نامہ معارف جنوری ۱۹۵۰ء ص ۴۵

(۷) معارف جنوری ۱۹۵۰ء ص ۴٦

(۸) معارف جنوری ۱۹۵۰ء ص ۴۹

(۹) معارف جنوری ۱۹۵۰ء ص ۵۵-۲٦

(۱۰) ایضاً ص ۵٦-۵۷

(۱۱) معارف جنوری ۱۹۵۰ء ص ۵۸

(۱۲) معارف فروری ۱۹۵۰ء ص ۸۵

(۱۳) معارف فروری ۱۹۵۰ء ص ۸۵-۸٦

(۱۴) معارف فروری ۱۹۵۰ء ص ۸۵-۱۰۸

(۱۵) ماہنامہ معارف اکتوبر ۱۹۷۱ء ص ۲۴۵

---

# اقبال اور سید صباح الدین عبدالرحمٰن

۱۹۷۴ء میں مولانا شاہ معین الدین احمد ندوی ناظم دارالمصنّفین کی وفات کے بعد سید صباح الدین عبدالرحمٰن دارالمصنّفین کے ناظم منتخب ہوئے۔ وہ ایک بڑے محقق و مصنف تھے۔ ان کے قلم سے متعدد گراں مایہ کتابیں نکلیں۔ ''بزم تیموریہ''، ''بزم مملوکیہ'' اور ''ہندوستان کے عہد وسطیٰ کا فوجی نظام'' ان کی بڑی مشہور کتابیں ہیں۔ انہیں مولانا سید سلیمان ندوی سے خاص انس و تعلق تھا۔ سید صاحب نے تاریخ ہند کی ترتیب و تدوین کے لئے ان کی تعلیم و تربیت کی تھی۔

علامہ اقبال سے عقیدت انہیں ورثے میں ملی تھی۔ بلکہ سچ تو یہ ہے کہ صباح الدین صاحب کو علامہ اقبال سے بچپن سے لگاؤ تھا۔ وہ جب علی گڑھ مسلم یونیورسٹی میں طالب علم تھے، اس زمانہ میں علامہ سے ملاقات کے لئے لاہور گئے۔ اس کی تفصیل انہوں نے اس طرح لکھی ہے:

> ''ڈاکٹر اقبال ہم دارالمصنّفین شبلی اکیڈمی والوں کے دل و دماغ پر برابر چھائے رہے، پہلے میں اپنا ایک ذاتی واقعہ سناؤں، جب میں مسلم یونیورسٹی علی گڑھ کا طالب علم تھا تو ایک ایجوکیشنل ٹرپ وہاں سے دہلی اور امرت سر ہوتا ہوا لاہور پہنچا، جہاں لوگ اقبال کو دیکھنے کے لئے بے قرار ہوئے، ہم میں سے کسی نے ان کو دیکھا نہیں تھا، میں ان کی بانگ درا، اسرار خودی، رموز بے خودی اور زبور عجم پڑھ چکا تھا۔ ان کے فلسفہ خودی اور بے خودی سے کچھ آشنا ہو چلا تھا، ان کی نظموں میں شکوہ، جواب شکوہ، خضر راہ، طلوع اسلام اور فریاد یتیم سے بہت

متاثر تھا۔ان کو دیکھ کر اپنی آنکھوں کو ڈھنڈک پہنچانا چاہتا تھا۔ساتھیوں نے ان سے وقت مانگا تو مسلم یونیورسٹی کا نام سن کر ملنے کا وقت مقرر کر دیا۔اپنے ساتھیوں کے ساتھ میکلوڈ روڈ میں ان کی کوٹھی کی طرف چلا تو ایسا معلوم ہورہا تھا کہ آرزوؤں کی جنت میں داخل ہونے جارہا ہوں۔ہم لوگ ان کے ڈرائنگ روم میں بٹھائے گئے جو زیادہ سامان سے آراستہ نہ تھا۔وہ بغل کے کمرے سے قمیص اور سلوار پہنے ڈرائنگ روم میں آکر ایک کرسی پر بیٹھ گئے،ملازم نے ان کا حقہ لاکر ان کے پاس رکھ دیا۔بجلی کی سرعت سے میری نگاہ ان کی طرف اٹھی کہ مسلمانوں کو صداقت کا، شجاعت کا،امامت کا سبق دینے والا،نیل سے کاشغر تک مسلمانوں کو ایک کرنے والا،طلوع اسلام لکھ کر مسلمانوں کو حیات نو کا مژدہ سنانے والا،اپنے رب سے دل مسلم کے لئے زندہ تمنا مانگنے والا،مسلمانوں کی روح کو تڑپانے اور ان کے قلب کو گرمانے والا،انسان کو خودی کا پیام دے کر اس کو اپنی ہستی کے اسرار اور زندگی کے سوز و ساز کا احساس دلانے والا اور پھر انفرادی زندگی کے جزء کو قومی زندگی کے کل میں شامل کر کے یکدلی اور یکجہتی کی بنیاد رکھنے والا اور اپنی غزلوں کے ذریعے سے سرودِ زندگی میں حرارت آتش پیدا کرنے والا سامنے ہے۔ذہن پر ایک ٹھنڈی چاندنی بکھیر رہا ہے۔ساتھیوں سے فرداً فرداً خیریت پوچھی،مسلم یونیورسٹی کا حال پوچھا،میں نے بے تابانہ ان کی طرف اپنی آٹوگراف بک بڑھا دی جس میں انہوں نے بڑے صاف اور پاکیزہ حروف میں تحریر فرمایا

صحبت پیر روم سے مجھ پہ ہوا یہ راز فاش  لاکھ حکیم سربجیب ایک کلیم سربہ کف

یہ ۱۹۳۳ء کا واقعہ ہے۔گذشتہ ۴۳؍سال سے ان کے کلام کو اسی شعر کی روشنی میں سمجھنے کی کوشش کرتا ہوں۔''(۱)

دارالمصنّفین میں علامہ اقبال،ان کی تخلیقات،ان کے افکار و خیالات اور ان کے کارناموں کو انتہائی قدر و منزلت کی نگاہ سے دیکھا جاتا تھا۔اور ان کے بارے میں بڑے بلند

خیالات تھے۔صباح الدین صاحب نے لکھا ہے کہ

''ہم دارالمصنّفین والے علامہ محمد اقبال کو مفکر اسلام، اسرار الٰہی کا محرم راز، شریعت کا آشنا، کاروان ملت کا حدی خواں اور فلسفہ اسلام کا ترجمان سمجھتے تھے، اگر کوئی ان کے نہاں خانہ زندگی میں جھانک کر ان کو مجروح کرنے کی کوشش کرنا چاہتا ہے تو ہم میں ویسا ہی اشتعال پیدا ہوتا ہے جیسے ہمارے کسی مذہبی پیشوا پر حملہ آور ہو کر کوئی ان کی توہین کرے، مجلس کے دیگر رفقاء نے اپنی معروضیت پسندی کی وجہ سے ہماری اس رائے کو انتہا پسندی پر محمول کیا مگر ہم اپنی رائے میں تبدیلی کرنے کو تیار نہیں ہوئے۔''(۲)

یہی ماحول تھا جس میں سید صباح الدین صاحب و دیگر رفقاء کے ذہن و مزاج میں ذکر اقبال، فکر اقبال، فلسفہ اقبال اور ان کے شاعرانہ کمالات کی صدآفریں صدائیں بلند رہیں اور وہ اس کی روشنی سے معمور رہے۔

اکتوبر ۱۹۷۶ء میں ادارہ تحقیقات اسلامی اسلام آباد نے بڑے پیانہ پر''یوم اقبال'' منعقد کیا۔اس میں شرکت کے لئے سید صباح الدین صاحب کو بھی دعوت دی گئی، چنانچہ انہوں نے طویل سفر کر کے اس میں شرکت کی اور ایک مقالہ'' موجودہ ہندوستان میں اقبال'' کے عنوان سے پیش کیا۔جس میں ہندوستان میں اقبال شناسی کی پوری تفصیل پیش کر دی ہے، ابتدا میں اقبال سے متعلق اپنے تاثرات اور احساسات کا اظہار کیا ہے، اور اقبال کو اپنے عہد کا یگانہ روزگار شخص قرار دیا ہے۔اپنی ملاقات کے ذکر کے ساتھ دارالمصنّفین کے اہل قلم بالخصوص مولانا سید سلیمان ندوی اور شاہ معین الدین احمد ندوی کی اقبال شناسی کا ذکر کیا ہے، پھر ہندوستان کے چند ممتاز اقبال شناسوں کی کاوشوں کی تفصیل پیش کی ہے۔بلاشبہ یہ ایک اہم اور معلومات افزا مقالہ ہے۔اس مقالہ خوانی کا نقشہ مولانا کوثر نیازی سابق وزیر مذہبی امور پاکستان نے اپنے ایک مضمون میں اس طرح کھینچا ہے:

''مولانا[صباح الدین صاحب]علامہ اقبال کے زبردست مداح اور معتقد تھے

اور یہ حسن عقیدت بھی شاید انہیں اپنے استاد مرحوم سے ورثے میں ملا تھا۔.......
......... شاید اسی نسبت سے مولانا صباح الدین علامہ اقبال کے محض معترف ہی
نہیں بلکہ ان کے چاہنے والے تھے۔.................... بطور صدر مجلس مجھے بھی
اس میں اظہار خیال کا موقع ملا، دوسرے مقررین کے علاوہ مولانا نے بھی اپنا پر مغز
مقالہ پیش کیا۔ .......... .......اسلام آباد کمیونٹی سینٹر سامعین سے کھچا کھچ بھرا
ہوا تھا، دار السلطنت کے اہل علم نے بڑے انہماک اور دلچسپی سے یہ مقالہ سنا۔''(۳)

علامہ اقبال سے عقیدت ہی کی بنا پر وہ اعظم گڑھ سے لاہور جا کر بین الاقوامی اقبال کانگریس میں شریک ہوئے۔انہوں نے دونوں اقبال کانفرنسوں میں شرکت کی اور دونوں میں ایک ایک اجلاس کی صدارت کی۔دوسری کانگریس میں انہیں اقبال پر اظہار خیال کی دعوت دی گئی تو انہوں نے عقیدت اقبال میں ایسی جذباتی تقریر کی کہ ایک سما باندھ دیا۔جسٹس جاوید اقبال نے کہا کہ میں نے یہ تقریر اشک بار آنکھوں سے سنی۔(۴) صباح الدین صاحب نے اس کانگریس کی ماہنامہ معارف میں مفصل روداد بھی قلم بند کی ہے۔

سید صباح الدین عبدالرحمٰن نے پاکستان کے کئی سفر کئے۔ایک سفر میں وہ مزار اقبال پر حاضر ہوئے تو بقول ان کے ''دل کی زبان کہہ رہی تھی اے شاعر مشرق تری تربت پر رحمت ایزدی، برکت خداوندی اور انوار الٰہی کی بارش برابر ہوتی رہے۔''(۵)

صباح الدین صاحب نے ایک بڑا اہم مقالہ ''کیا علامہ اقبال یورپ کے فلسفہ سے متاثر تھے'' لکھا۔(۶) جس سے اندازہ ہوتا ہے کہ اقبالیات پر ان کی بڑی گہری نظر تھی۔ انہوں نے ثابت کیا ہے کہ علامہ اقبال یورپ کے فلسفہ سے اگر چہ پوری طرح واقف تھے تاہم ان کا سرچشمہ یورپ کا فلسفہ یا فلاسفر نہیں بلکہ اسلام ہے۔وہ لکھتے ہیں:

''جب ہم کوئی ایسی تحریر پڑھتے ہیں جس میں یہ دعویٰ کیا جاتا ہے کہ علامہ محمد اقبال
نے اپنے تمام افکار کی اساس یورپ کے فلسفہ پر رکھی ہے یا انہوں نے نٹشے سے
استفادہ کیا ہے یا ان کے اور برگساں کے فلسفے میں بڑی مشابہت ہے یا ان کے

فکری دلائل روآئس، راشدل، کانٹ اور شوپنہار کی طرح ہیں تو ہمارا دل کہہ اٹھتا ہے کہ اس سے بڑھ کر اقبال کی اہانت نہیں کی جاسکتی اور یہ توہین مشرق اور ہندوستان کے ساتھ اسی طرح کی جاتی ہے جس طرح کہ انگریزوں کے زمانہ میں یہ ثابت کرنے کی کوشش کی گئی کہ مغلوں کے زمانہ کی نادرہ روزگار عمارت تاج محل کو استاد عیسیٰ، استاد موسیٰ اور استاد حامد نے نہیں تعمیر کیا بلکہ اس کے بنانے والے اطالوی معمار تھے۔ علامہ اقبال کو فرنگی فلسفہ کا خوشہ چیں بتانے والے قلمی صناع یا تو اپنی تحریری صنعت گری یا کاریگری دکھانے کی خاطر کچھ لکھ جاتے ہیں یا وہ علامہ اقبال کو صحیح معنوں میں سمجھنے سے قاصر ہیں، ورنہ حقیقت تو یہ ہے کہ جس طرح تاج محل مسلمانوں کے فن تعمیرات میں نادرہ روزگار اوران کی ذہنی اختراع کا شاہکار ہے اسی طرح علامہ محمد اقبال کی شاعری اسلامی افکار کا تاج محل ہے، جس طرح تاج محل کی پچی کاری، مرصع کاری اور مینا کاری میں مسلمانوں کے ذہن کی کارفرمائی نظر آتی ہے اسی علامہ محمد اقبال کی شاعری کے گنبد مینائی پر اسلام کے افکار کی کوکبی اور مہتابی کی رعنائی چھائی ہوئی نظر آئے گی، اور جس طرح تاج محل کے باوقار حسن میں اس کے قرآنی آیتوں کے کتبے سے اضافہ ہوگیا ہے اسی طرح علامہ محمد اقبال کی شاعری میں قرآن پاک کی تعلیمات کی اصلی اور حقیقی روح کارفرما ہے۔ انہوں یورپ کے قیام میں فرنگی فلسفیوں کا مطالعہ ضرور کیا لیکن ان کے افکار سے متاثر ہونے کے بجائے ان سے بیزار ہوتے چلے گئے۔'' (۷)

اس کے بعد صباح الدین صاحب نے طویل جائزہ میں مغرب کے ممتاز فلاسفہ کے افکار و خیالات کے بارے میں اقبال کے نقطہ نظر کی وضاحت کی ہے، اور ثابت کیا ہے کہ اقبال مغربی فکر و فلسفہ سے بخوبی واقف تھے، اس کے نشیب و فراز اور حسن و قبح کی باریکیوں اور نزاکتوں پر بھی ان کی نگاہ تھی، یہی وجہ ہے کہ وہ اسلام کے مقابلہ میں ان کے کسی خیال کو ترجیح نہیں دیتے بلکہ اس کا رد کرتے نظر آتے ہیں۔ (۸)

صباح الدین صاحب کو اقبال اور اقبالیات سے واقعی عشق تھا، انہوں نے اقبال سے متعلق متعدد کتابوں پر دیباچے، مقدمے، تعارف وتبصرے لکھے، جن میں چند کے نام یہ ہیں:

| | |
|---|---|
| ۱۔اقبال کا نظام فن | پروفیسر عبدالمغنی |
| ۲۔زندہ رود | جسٹس جاوید اقبال |
| ۳۔اقبال اور سید سلیمان ندوی | طاہر تونسوی |

۴۔نقوش لاہور، اقبال نمبر

۵۔ ماہ نو کراچی ۔اقبال نمبر

۶۔سہ ماہی ثقافت لاہور۔اقبال نمبر

۷۔ پاکستان مصور۔اقبال نمبر

۸۔ پاکستان پکٹوریل۔اقبال نمبر

۹۔ہفت روزہ اسلامی جمہوریہ۔اقبال نمبر

۱۰۔ماہنامہ محفل لاہور۔اقبال نمبر

صباح الدین صاحب کی یہ تمام تحریریں اس لائق ہیں کہ ''اقبالیات صباح الدین'' کے تحت جمع کی جاسکتی ہیں۔

صباح الدین صاحب کے یہ تبصرے مختصر بھی ہیں اور طویل بھی۔ان میں سب سے طویل تبصرہ جسٹس جاوید اقبال کی کتاب ''زندہ رود'' پر ہے۔اس کی حیثیت تبصرے سے بڑھ کر مقالے کی ہوگئی ہے۔اقبال اکادمی پاکستان کے سابق ڈائرکٹر ڈاکٹر معز الدین نے لکھا ہے کہ

> ''وہ علامہ اقبال کے شیدائی تھے اور اسی مناسبت سے جسٹس جاوید اقبال سے بے پناہ محبت اور عقیدت رکھتے تھے۔جب جاوید اقبال نے علامہ کی سوانح عمری'' زندہ رود'' کے نام سے تین جلدوں میں لکھی تو سب سے جامع اور تحسین وتعریف کے ساتھ بھرپور تبصرہ اس کتاب پر مولانا صباح الدین عبدالرحمٰن مرحوم کا چھپا اور ٹوٹ کر اس کی داد دی۔دراصل اپنے مزاج میں وہ خود علامہ اقبال کے مردمومن

اور مرد قلندر کی شان رکھتے تھے۔(۹)

سید صباح الدین عبدالرحمٰن صاحب نے ''زندہ رود'' پر اپنے طویل تبصرے میں کہیں نقد و جرح نہیں کی ہے، بلکہ تحسین و تعریف ہی سے کام لیا ہے۔انہیں خود بھی اس بات کا احساس تھا، چنانچہ تبصرے کے خاتمہ میں لکھا ہے کہ

> ''اس تقریظ کو پڑھتے وقت بعض قارئین کو یہ خیال ہوسکتا ہے کہ اس میں صرف مدح وستائش کے ہار گوندھے گئے ہیں، تنقیص کی کہیں چنگاری نہیں مگر یہ راقم اس کا کیا کرے کہ اس کو علامہ اقبال سے عشق ہے۔جب ان کی کہانی ان کے لائق فرزند کی زبانی بیان ہوئی تو اس میں اس راقم کو وہی لذت ملی جو کسی رند بلانوش کو شیشہ وساغر کی محفل میں مئے دوآتشہ اور سہ آتشہ کے دور میں ملتی ہے:
>
> جو عشق جانگداز ہو تو عشق باز کیا کریں (۱۰)

## حوالے


(۱) ماہنامہ معارف نومبر ۱۹۸۹ء ص ۳۴۰

(۲) معارف شذرات دسمبر ۱۹۸۳ء

(۳) مجلّہ فکر و نظر، اسلام آباد، صباح الدین عبدالرحمٰن نمبر ص ۳۷-۳۸

(۴) مجلّہ فکر و نظر صباح الدین عبدالرحمٰن نمبر ص ۳۴۰

(۵) پاکستان میں چار مہینے، ماہنامہ معارف جنوری ۱۹۷۶ء ص ۳۷

(۶) ماہنامہ معارف فروری ۱۹۸۴ء

(۷) ماہنامہ معارف فروری ۱۹۸۴ء ص ۱۱۰-۱۱۱

(۸) ایضاً

(۹) فکر و نظر صباح الدین عبدالرحمٰن نمبر ص ۱۲

(۱۰) سہ ماہی فکر و نظر، اسلام آباد، سید صباح الدین عبدالرحمٰن نمبر ص ۱۶۸

# اقبال اور یحییٰ اعظمی

یحییٰ اعظمی[۱۹۰۶-۱۹۷۲ء] دبستان شبلی کے ممتاز اور منفرد لب و لہجے کے شاعر تھے۔ اقبال سہیل سے اصلاح سخن لی اور مدۃ العمر داد سخن دیتے رہے۔ نظمیں، غزلیں، قطعات، رباعیات، مثنوی، مراثی، غرض مختلف اصناف میں داد سخن دی۔ اصلاً نظموں کے شاعر تھے۔ ان کے دو شعری مجموعے نوائے حیات [دہلی ۱۹۴۶ء] اور نوائے عصر [اعظم گڑھ ۱۹۷۰ء] شایع ہوئے۔ ان کی فطری اور وہبی شاعری کے مداحوں میں مولانا ابوالکلام آزاد، مولانا سید سلیمان ندوی، سرور خاں گویا ملک الشعراء افغانستان، ڈاکٹر ذاکر حسین، اسد ملتانی اور مالک رام وغیرہ کے نام خاص طور پر قابل ذکر ہیں۔

یحییٰ اعظمی کا مطالعہ شعر و ادب بہت وسیع تھا۔ خصوصاً اردو و فارسی کے کلاسیکل شعرا کے کلام اور ان کے فکر و فن پر گہری نگاہ تھی۔ علامہ اقبال کے کلام کا انھوں نے بڑی گہرائی سے مطالعہ کیا تھا۔ ایک مرتبہ انھوں نے اپنی کسی نظم میں ''انائے راز'' کی ترکیب استعمال کی تو ابوعلی اثری نے اسے ناپسند کیا، چنانچہ یحییٰ اعظمی نے اپنے موقف کی تائید میں کئی شعرا کا حوالہ دیا اور سب سے آخر میں کلام اقبال سے استشہاد کیا۔(۱)

۲۱؍اپریل ۱۹۳۸ء کو علامہ اقبال نے وفات پائی تو ابوعلی اثری نے ایک مضمون لکھا جس میں اقبال کی شخصیت پر خاص طور پر اظہار خیال کیا گیا تھا۔ یحییٰ اعظمی نے اس مضمون پر اپنے تاثرات کا اظہار کرتے ہوئے لکھا ہے کہ:

''آپ کی تحریر کے بعض حصوں سے میں بے حد متاثر ہوا، خصوصاً اقبال صاحب

مرحوم کی عقیدت کے سلسلہ میں آپ نے جو کچھ لکھا ہے اسے پڑھ کر میری آنکھوں
سے آنسو نکل آئے، شاید ہی کوئی دن ایسا گذرتا ہو کہ وہ مجھے یاد نہ آتے ہوں، مجھے
تو اب سارا ہندوستان سونا نظر آتا ہے۔''(۲)

مذکورہ اقتباس سے ان کی عقیدت اقبال کا اندازہ لگایا جاسکتا ہے۔ان کی عقیدت اقبال کا اصل اندازہ ان کے مجموعہ کلام ''نوائے حیات'' سے ہوتا ہے، جس میں علامہ اقبال سے متعلق درج ذیل پانچ منظومات و مراثی شامل ہیں۔

۱۔ماتم اقبال
۲۔آہ! اقبال
۳۔غم اقبال
۴۔خطاب بہ شاعر حکیم ہند
۵۔شاعر مشرق اور فلسفہ حیات ملی

یحییٰ اعظمی کے یہ مراثی اور منظومات، علامہ اقبال سے غایت تعلق وعقیدت کے ترجمان ہیں۔اہمیت کے پیش نظر یہاں مذکورہ منظومات و مراثی نقل کئے جاتے ہیں:

### ماتم اقبال

کس کے غم میں وقفِ شیون ہے فضائے باغِ دہر — خون سے لبریز ہیں کیوں لالہ وگل کے ایاغ
آہ اے اقبال ، اے مرغِ نواسنجِ حیات! — ہوگیا محروم نغموں سے ترے مشرق کا باغ
شاعر اسلام سے خالی ہوئی بزمِ وجود — سینۂ ملت نہ کیوں ہو فرطِ غم سے داغ داغ
اُف کہوں کیونکر کہ تیری شمعِ ہستی بجھ گئی — بجھ گیا صد حیف بزمِ علم و عرفان کا چراغ
تھی تجھی سے ہند میں قندیل حکمت ضوفشاں — اے حکیمِ دیدہ ور! اے عارفِ روشن دماغ
تونے پایا تھا ازل سے سوز سلمانؓ و اویسؓ — تیری بزمِ دل میں روشن تھا محبت کا چراغ
اللہ اللہ یہ جنونِ شوق کی وارفتگی — عمر بھر تونے لگایا کوے جاناں کا سراغ
ہر نفس تیرا تھا ملت کے لئے یکسر پیام — تیری ہستی آخری دم تک رہی وقفِ بلاغ

کون اب ہم پر کرے گا فاش اسرار و رموز　　فکر کس کا اب لگائے حقیقت کا سراغ
تھا جو عقدہ کشائے کس مکش گاہِ حیات　　پا گیا وہ خود کشاکش ہائے ہستی سے فراغ
الوداع اے ملتِ اسلام کے روشن دماغ　　الفراق اے عالمِ توحید کے چشم و چراغ

آہ اب دنیا سے اسرار کا حامل گیا
اس جہانِ آب و گل کا عارفِ کامل گیا

خاکدانِ دہر میں ملتا تجھے کیوں کر قرار　　خلد میں تھا مرشد رومی کو تیرا انتظار
شوق میں جسکے تھیں اک مدّت سی آنکھیں فرش راہ　　آگیا خود آج وہ دیرینہ یارِ غم گسار
رومی ورازی کہیں، سینا و فارابی کہیں　　خیر مقدم کو کھڑے ہیں سب قطار اندر قطار
کہہ رہا ہے بے خودی میں شاعرِ المانوی　　مرحبا اے ہم دم و ہمراز جانِ بیقرار
قدسیانِ پاک میں بھی ہے یہ غوغا چار سو　　آگیا ہاں آگیا وہ لامکان کا رازدار
قدس کی خلوت سرائے راز کا وہ پردہ ور　　خاکیوں کی فطرتِ بے تاب کا آئینہ دار
آگیا وہ آب و گل کا ترجمان خود شناس　　ہوشیار اے ساکنانِ عالمِ جان ہوشیار
آہ اے اقبال اے ملّت کی جان آرزو　　چھوڑ کر مشرق ہوا تو عازمِ دارالقرار
بلبلِ مشرق ہوا خاموش اے واحسرتا　　کس کے نغمے دیں گے اب ملّت کو پیغامِ بہار
آہ وہ دانا ے اسرارِ پیامِ صبح وشام　　آہ وہ رمز آشنائے گروشِ لیل و نہار
اب کہاں ہے وے ادا دانِ مزاجِ کائنات　　اب کہاں ہے آہ وہ فطرت شناسِ روزگار
جستجوے راز میں کل تک تھا وقفِ پیچ وتاب　　فکر تیرا آج سے لطفِ سکون سے ہم کنار
تو وہاں سرخوش ہے موجِ کوثر وتسنیم سے　　تشنہ کا مانِ نگاہ فیض ہیں یاں بے قرار
تو وہاں آسودۂ خلوت سرائے قدس ہے　　مشرق ومغرب یہاں ہیں تیری غم میں سوگوار
دید کے قابل ہے یہ ہنگامہ آشوبِ غم　　ہاں دمے بردار سر اکنون زبانیں مزار

آج ہیں سونے پڑے حکمت کے میخانے تمام
خونفشاں ساقی کے غم میں ہیں خُم و میناو جام

اے حیات افروز مشرق یہ تری آرام گاہ — تا قیامت اب رہے گی آستان مہروماہ
لیکے سوغاتیں درودوں کی قطار اندر قطار — نوریاں عرش اُتریں گے یہاں شام و پگاہ
ہاں رہے گی حشر تک اب ضبطِ انوارِ قدس — عارفِ شوریدۂ اسلام کی یہ خواب گاہ
آسمان اس پر کرے گا گوہر انجم نثار — ہوں گے ذرّہ ذرّہ پر اس کے تصدق مہروماہ
چپّہ چپّہ ہوگا اربابِ نظر کی سجدہ گاہ — ذرّہ ذرّہ دیدۂ افلاک کا نورِ نگاہ
ہاں بنے گی مرکزِ سیّار گانِ علم وفن — آفتابِ جلوہ بار شرق کی یہ جلوہ گاہ
تھی پرے کل سرحد ادراک سے منزل تری — کیا خبر ہے آج کس عالم میں تیری پاپگاہ
کون جانے جلوہ فرما آج کس محفل میں ہے — ''گنبد دربستہ'' کے آگے تھی کل تلک تیری راہ
اب کہاں ہے آہ وہ دیوانۂ بالغ نظر — تھی فروغ انگیز مہر وماہ جس کی گردِراہ
ہے عرب سے تا عجم غم میں ترے ماتم سرا — اے نوا پیرائے باغِ قدس ادھر بھی اک نگاہ
اب نہ وہ شور نوا ہے اور نہ پیغامِ حیات — کیا نہیں اب غم فزا اسلام کا حالِ تباہ
تیرے ماتم میں سیہ پوش آج ہے اُمت تمام — ہرلب مومن پہ جوشِ غم سے ہے فریادو آہ
اُف مقدمۂ تھاازل سے یہ غمِ صبر آزما — دیکھتا تھا ایک دن ملّت کو یہ روزِ سیاہ

اُٹھ گیا دنیا سے وہ شوریدۂ خاکد جرم
ہے بجا گر یثرب وبطحا ہوں وقفِ دردوغم

پورا مرثیہ اسی انداز میں شاعر کے رنج وغم کی تصویر ہے۔ایک ایک مصرعہ آج بھی اقبال کے لئے تڑپا دیتا ہے۔یہ مرثیہ ۱۹۳۸ء میں علامہ اقبال کی وفات پر کہا گیا تھا۔اس وقت شاعر کی عمر ۳۲ ربرس تھی۔اس سے شاعر کی عقیدت کے ساتھ قدرت زبان وبیان کا بھی اندازہ لگایا جاسکتا ہے۔دوسرے مرثیہ میں بھی شاعر کا رنج وغم کم نہیں ہے:

آہ اقبال

ہونہی ہوتے رہیں گے حشر تک شام وسحر پیدا — نہ ہوگا اب مگر اقبالؔ سا صاحب نظر پیدا
ملا تھا تجھ کو جو روزِ ازل فیضان فطرت سے — کہاں ہر پیکرِ خاکی میں وہ سوزِ جگر پیدا

نہ اٹھا پھر کوئی رمز انا کا عارفِ کامل
ہوا تھا ایک تو ہی خود شناس و خودنگر پیدا

تڑپتا ہی رہے گا ذرّہ ذرّہ خاکِ مشرق کا
تری معجز نوائی نے کیا ہے وہ اثر پیدا

دیا ہے آب وگل کو تو نے وہ درسِ پرافشانی
کئے ہیں قطرۂ شبنم نے بھی اب بال و پر پیدا

کیا ملّت کو پھر ذوقِ یقین سے آشنا تو نے
ترے دم سے ہوئی پھر چشم باطن میں نظر پیدا

ہوئیں تجھ سے نوائے صبح میں کیفیتیں پیدا
دلِ درد آشنا میں لذّتِ آہِ سحر پیدا

زسرتاپا یقین، مست خودی، وقفِ خودآگاہی
کہاں اب دہر میں ہوتے ہیں ایسے باخبر پیدا

"ہزاروں سال نرگس اپنی بےنوری پہ روتی ہے
بڑی مشکل سے ہوتا ہے چمن میں دیدہ ور پیدا

## غم اقبال

اٹھتا ہے کون کہ اُجڑی ہے محفلِ عالم
منا رہا ہے زمانہ یہ آہ کس کا غم

سیاہ پوش ہیں کیوں آج مشرق و مغرب
بچھی ہے کس کے لئے دہر میں صفِ ماتم

عطا ہوئی تھی جو صدیوں کی آرزو دن سے
فغان کہ لُٹ گئی وہ بے بہا متاعِ عجم

شراب خم کدۂ روم جس میں ڈھلتی تھی
ہزار حیف کہ وہ بزم ہوگئی برہم

اٹھا نہ کوئی بھی تجھ سا دیارِ مشرق سے
صدا سے ساز و نواہاے راز کا محرم

ترا ضمیر تھا اسرار کا وہ آئینہ
کہ جس میں عکس فگن تھا، رُخ وجود عدم

تری نظر میں تھا بے پردہ آب وگل کا جمال
تری نگاہ پہ روشن تھی فطرت آدم

پیام بر تھا تو دنیا میں اوج و رفعت کا
کہ تھا تو واقفِ پرواز قطرہ شبنم

ہر ایک حرف میں تیرے تھا نغمۂ الہام
صدا سروش کی تھی یا تری نوائے قلم

حصول عظمت پارینہ کی تمنا میں
رہا ہمیشہ تو ہمت نواز "خسیر اُمم"

تجھے سناتی تھی نغمے نسیم خاک حجاز
کہ تھا غلام غلامانِ سرورِ عالم

جنون نواز تھی از بس ہوائے منزل دوست
اسی کے شو ق میں کرتا تھا نالۂ پیہم

وہی تھی غایتِ آہ و فغانِ نیم شبی
اسی کی خاک تھی مقصود دیدۂ پرنم

کہاں ہے آج وہ سرشارِ دینِ پیغمبر
کہ جس کے شورِ نوا پر فدا تھی خاکِ حرم

یہ مراثی اگرچہ مرثیے کے روایتی فارم میں نہیں ہیں اور غزل مسلسل معلوم ہوتے ہیں۔ لیکن اس سے قطع نظر علامہ اقبال کے حوالے سے بڑی اہمیت کے حامل ہیں۔ شاعر طرح طرح سے ماتم کرتا ہے لیکن کوئی شعر ایسا نہیں جس میں اقبال کے مرتبے پر حرف آئے، واقعہ یہ ہے کہ اس وقت جب اقبال نے وفات پائی تھی جن خیالات کا اظہار شاعر نے کیا تھا وہ بعد میں تحقیقات کا عنوان بنے۔

ان کے علاوہ یحییٰ اعظمی نے ایک نظم میں اقبال سے خطاب کیا ہے اور بڑے خوب صورت انداز میں اقبال کے فکروفلسفہ کی تشریح اوران کے کارہائے نمایاں کو بیان کیا ہے۔فرماتے ہیں:

خطاب بہ شاعرِ حکیمِ ہند

اے حکیم نکتہ داں اے عارفِ روشن رواں — اے ادیبِ خوش نوا اے شاعر جادو بیاں
اے جلیس بزمِ قدس اے محرم کرو بیاں — اے قرین ماہ و خورائے رہ نوردآسماں
اے مکینِ لامکاں اے خاکی گردون نشیں — اے شرف بخشِ زباں اے مایۂ نازِ زمیں
تیری عظمت ہے ملاتک کے لئے رشک آفریں — تیری رفعت پر تصدّق رفعتِ چرخِ بریں
تیری آب وگل میں ہی بال و پر روح الامیں — تیری بزمِ دل میں ہے پرتو فگن شمعِ یقیں
تیرے بال و پر بنے ہیں اوجِ طوبیٰ کے لئے — فطرتِ روشن تری بزمِ تجلّی کے لئے
ہے ترے شایانِ شاں ذوقِ ہوا ہی لامکاں — ہاں تجھے زیبا ہے پرواز فضائے لامکاں
تنگ ہے فطرت کو تیری یہ حضیضِ خاک داں — پست ہے رفعت کو تیری ، یہ فرازِ آسماں
فرش سے اے آرزوئے مہر و ماہ وکہکشاں — جادہ پیما عرش پر ہوتا ہے تیرا کارواں
کس جہاں کا تو ہے رہرو تیری منزل ہے کہاں — جس کی تو شمع فروزاں ہے وہ محفل ہے کہاں
ہاں تری اس سعی بے پایان کا حاصل ہے کہاں — ہاں ترے اس بحرِ بے ساحل کا ساحل ہے کہاں

گو ہے تو خاکی مگر ہم دوشِ مہر و ماہ ہے
تیرے سینے میں ودیعت اک دلِ آگاہ ہے

تو ہے سرتاپا قتیلِ آرزوئے زندگی
تو ازل سے ہے شہیدِ جستجوئے زندگی

تیری ہر موجِ نفس رمز آشنائے زندگی
تیرا ہر تارِ نفس سازِ نوائے زندگی

تیرے دم سے ضوفشاں شمعِ تجلائے حیات
دہر میں تیری بدولت دورِ صہبائے حیات

ہے تیرا ہی جرعہ کش رندِ خرابِ زندگی
ہے تجھی سے مرتعش تارِ ربابِ زندگی

تیرا ہر پیغام اک تعبیر خوابِ زندگی
تیرا ہر ہر حرف تفسیر کتابِ زندگی

آشکارا تجھ سے حسنِ بے حجابِ زندگی
ذرّہ ذرّہ میں رخشاں آفتابِ زندگی

اے سراپا ملتِ بیضا کو پیغامِ خودی
حاملِ گنجینۂ اسرار و الہامِ خودی

اے نقیبِ دور نوائے ساقیٔ جامِ خودی
کیوں نہ ہوں تیری دعاگو جرعہ آشامِ خودی

اے خرابِ ہوش مندائے بےخود جامِ خودی
تیری ہر نفس سرشارِ الہامِ خودی

اے سراپا دفترِ آیات و احکامِ خودی
تیرا ہر شورِ نوا دنیا کو پیغامِ خودی

اس طرح تونے سنوارا طرۂ شامِ خودی
آج عالم ہے اسیرِ حلقۂ دامِ خودی

اس قدر تونے اچھالا دہر میں نامِ خودی
آج معراجِ نظر ہے جلوۂ بامِ خودی

تیری فطرت پر کیا فطرت نے اتمامِ خودی
تو ہی آغازِ خودی ہے تو ہی انجامِ خودی

ہر نوائے راز تیری کوثرِ کامِ خودی
ہر نگاہِ مست تیری بادۂ جامِ خودی

گو تیرے زیرِ قدم ہے رفعت بامِ خودی
ہے سکوں ناآشنا پھر بھی ترا گامِ خودی

تونے کردی جلوہ آرا اس طرح شامِ خودی
بے خود دن کو آگئی پھر یادِ ایامِ خودی

---

اے تیرا حرفِ روشن دُرِ شہوار خودی
اے تیرے دم کی بدولت گرم بازارِ خودی

سرخوشِ جامِ خودی، سرمست و سرشارِ خودی
محرمِ رازِ خودی، مفتاحِ اسرارِ خودی

ہے تیرے سینے میں وہ برقِ شرر بارِ خودی
بزمِ گیتی بن گئی ہے طور انوارِ خودی

اے سراپا معنی الہام تیری شاعری
اے سراپا محشرِ پیغام تیری شاعری

جادۂ سرچشمۂ عرفاں ہے تیری شاعری　　بادۂ خم خانۂ ایماں ہے تیری شاعری

---

تیرا ہر پیغام اے گرمِ نوائے شاعری　　مادر اے شاعری ہے مادر اے شاعری
حدِّ اعجازِ سخن ہے یہ تیری افسوں گری　　حق ہے گر اس کو کہیں جز دیست از پیغمبری
اے نوا پیر اے باغِ قدس تیری نوا　　کاررواںِ زندگی کے واسطے بانگِ درا
تیرا اک حرف نقشِ نامۂ جاوید ہے　　اک پیام نو بہار گلشنِ امید ہے
تو ہے گویا اہلِ مغرب کو یہ مشرق کا پیام　　ہم بھی ہیں اب عرصۂ ہستی میں مصروفِ خرام
مٹ چکا اب وہ خمارِ لذتِ شُربِ مدام　　اب یہاں بھی ہورہا ہے زندگی کا اہتمام
ایشیا اب پھر شرابِ شوق سے سرشار ہے　　مشرقِ خوابیدہ اب پھر خواب سے بیدار ہے
اک حیاتِ نو ہے پیدا عالمِ اسلام میں　　رونما ہے نہضتِ تازہ حجاز و شام میں
وقتِ ماتم اے کمندِ کاکلِ صیاد ہے　　اب ترے فتراک سے مرغِ حرم آزاد ہے
آسمان کی سیر کرتی ہے تری فکرِ بلند　　ہیں مہ و مہر و کواکب سب گرفتارِ کمند
پر فشاں ہر لحظہ تیری فکر گردوں تاز ہے　　اللہ اللہ یہ تخیل کی ترے پرواز ہے
پاں وہاں روشن تری تخئیل کی قندیل ہے　　پرفشانی سے جہاں قاصر پرِ جبرئیل ہے
خامۂ رنگین تر، مصروف تعمیر حیات　　نامۂ خونیں ترا منشور تدبیر حیات
مدّعا تیرا ہے کیا ؟ تعظیم و توقیرِ حیات　　فلسفہ تیرا ہے کیا ؟ توضیح و تفسیر حیات
داستانِ عہد ماضی ہو اگر زیبِ رقم　　ہے ترا زورِ قلم معمارِ تقدیرِ امم
جس کی ہر اک سطرِ زیبا طرۂ تاجِ حیات　　صفحۂ قرطاس جس کے دم سے معراجِ حیات
تیری اس فطرت بلندی سے کسے ہے اختلاف　　تیری اس رفعت پسندی سے کسے ہے اختلاف
ہاں مگر اے فیلسوف و شاعر جادو طراز　　تیری خدمت میں مری اک عرض ہے باصد نیاز
یہ گہرہائے درخشاں صرف تیری قال ہیں　　تیری فطرت کے رخِ روشن کے خط وخال ہیں
دوسرا رخ ہے ابھی تک تشنۂ بحث ونظر　　اک نظر اس پر بھی ہاں تیری اجازت ہو اگر

بارگاہِ علم میں گر ہو یہ گستاخی معاف — تیری دنیائے عمل کا بھی ذرا کرلو طواف
دیکھتا کیا ہوں کہ ہے اک دشت ناپیدا کنار — جس میں کوسوں تک نہیں ملتا نشانِ سبزہ زار
کارواں کیا مل نہیں سکتا یہاں اک نقشِ پا — یہ زمیں ہے آج تک بیگانۂ بانگِ درا
راہرو کوئی یہاں محو سبک رانی نہیں — کوئی اعرابی یہاں وقفِ حدی خوانی نہیں
کچھ نظر آتے نہیں ہیں اس میں آثارِ حیات — کوئی ذرّہ تک نہیں سرگرمِ پیکارِ حیات
رخ ادھر کرتا نہیں ابر گہر بارِ حیات — نامیہ یاں ہو نہیں سکتا ہے معمارِ حیات
نام کو اس میں نہیں ہے اضطرابِ زندگی — حکمراں ہے اس کے ہر گوشہ پہ خوابِ زندگی
اس دیارِ خواب وخور میں زہر ہے جوشِ عمل — اس خراباتِ وفا میں ننگ ہے ہوشِ عمل
کیا اٹھے اس خاکِ دامنگیر میں پائے طلب — آ کے یاں کھویا گیا خود جادہ پیمائے طلب
جس کے نغمے تھے نقیبِ مقدمِ فصلِ بہار — آہ وہ مرغِ چمن اب ہے خزاں کا سوگوار
برق کو جس نے سکھائی شوخیٔ طرزِ خرام — آہ وہ خود منزلِ ہستی میں ہے اب سست گام
رہبری کرتا تھا سوئے عرش جس کا نقشِ پا — آہ اب وہ جا رہا ہے جانبِ تحت الثریٰ
رخ ہے نغموں کا فضائے عالمِ جاں کی طرف — پانوں اٹھتے ہیں حفیض بزمِ امکاں کی طرف
جو پڑھاتا تھا صداقت کا عدالت کا سبق — جو ہمیں دیتا تھا دنیا کی امامت کا سبق
مل رہا ہے اب اسی سے ضعفِ ہمت کا سبق — دیر پا ہے اب وہی فسخ عزیمت کا سبق
جس کا ہر نغمہ تھا اسلامی اخوت کا پیام — ہر نوا تھا جس کی عالمگیر وحدت کا پیام
اب عمل سے دے رہا ہے وہ پیامِ انتشار — ملتِ بیضا کے غم میں اب نہیں وہ دلفگار

---

اے بہار باغِ ملّت طوطی گلزارِ ہند — آفتاب اوجِ مشرق یوسف بازارِ ہند
گوہرِ عمانِ فن ، شمعِ شبستانِ کمال — شمسۂ ایوانِ فن ، شیر نیستانِ کمال
اے حیات افروز ملّت ، اے حدی خوانِ وطن — اے فروغِ دیدۂ اسلام ، اے جانِ وطن
اس طرح نغموں سے تیرے بزمِ جاں معمور ہے — تیری الفت کے لئے ہر اہل دل مجبور ہے

آج تو کُل ملّتِ اسلام کا محبوب ہے بلکہ مشرق کی تمام اقوام کا محبوب ہے
آج مسجود نظر ہے تیرا ہر نقشِ قدم کیوں نہ تڑپے دل اگر اٹھے غلط تیرا قدم
کاش ہو جاتا یہ تجھ پر راز پنہاں آشکار بے سبب ہرگز نہیں یہ نالۂ بے اختیار
اس فغانِ درد کی شاہد محبت ہے تری اس نوائے تلخ کا باعث عقیدت ہے تری
یہ نہیں تعریض ، دل کے درد کا افسانہ ہے
اک آہِ مضطرب ، اک اشکِ بے تابانہ ہے

ایک اور طویل نظم ''شاعرِ مشرق اور فلسفہ حیات ملی'' یحییٰ اعظمی کے دیوان کی زینت ہے۔ یہ فلسفیانہ نظم بھی اپنے اندر بڑا سوز و گداز رکھتی ہے اور اقبال کے فلسفہ حیات ملی کو سمجھنے میں ممد و معاون ہے۔ فرماتے ہیں:

شاعرِ مشرق اور فلسفہ حیاتِ ملّی

مدتوں سے سرد تھا خونِ حیات مضمحل رخسار گلگونِ حیات
مست و افسردہ قوائے زندگی مردہ روح ارتقائے زندگی
بجھ گئی تھی آتشِ سوزِ دروں نام کو باقی نہ تھا ذوقِ جنوں
بے سرور و نور مینائے خودی بے کلیم و طور سینائے خودی
پست و رسوا طبعِ عالی فطرتی کارفرما ہر طرف دون ہمتی
بندگانِ حق طلب ناحق شناس غیر محکم دین و ملت کی اساس
کاروانِ سرگشتہ منزل بے نشاں مست و خوابیدہ امیرِ کارواں
راہ گم کردہ جہت نا آشنا سعی مقصد تھی نہ جہدِ مدّعا
ملّتِ اسلام مفقود المقام بے یقین و بے نظام و بے امام
کر چکے تھے جان و دل جس پر فدا لٹ چکی تھی وہ متاعِ بے بہا
وقفِ ماتم ہند میں اسلام تھا شکوہ سنج گردشِ ایام تھا
اب کہاں وہ دل میں سوزِ آرزو اب کہاں سرشاری لا تقنطوا

کیا نہیں یہ درد و ماتم کا مقام | ملّتِ بیضا ہو غیروں کی غلام
کیا یہ آشوبِ قیامت سے ہے کم | محرمِ اغیار ہو پیرِ حرم
رہ گیا تھا بزمِ میں اب یادگار | بادۂ دوشینہ کا کیف و خمار
منتظر تھے رند دورِ جام کے | ساقیٔ رنگیں کے فیضِ عام کے
تھی ضرورت قوم کو پیغام کی | سوز و سازِ نغمۂ الہام کی
شاعرِ ہندوستاں پیدا ہوا | بلبلِ مشرق نوا پیرا ہوا
ماحیٔ قید مقام و مرز بوم | ہند سے اٹھا قتیلِ پیر روم
مست صہبائے خمستانِ حجاز | ساقیٔ یثرب کا رند پاکباز
آشنائے رمز دیں دانائے راز | پرتوِ شمعِ یقیں وقفِ گداز
محرمِ سرِّ ازل ہمرازِ قدس | ہر زماں آمادۂ پرواز قدس
عاقل و فرزانۂ سرشارِ دیں | بیخود و دیوانۂ ہشیار دیں
کاشفِ صد عقدۂ اسرار دیں | واقفِ صد نکتۂ اخبارِ دیں
عاشق و مست و حکیم و فیلسوف | صد نکات آموز اربابِ وقوف
بزمِ اسرار و معارف کا چراغ | عارفِ روشن دل و روشن دماغ
محرمِ سرِّ خودی و آگہی | رازدانِ نکتۂ فقر و شہی
بحرِ ناپیدا کنار علمِ دیں | ہند میں سرمایہ دارِ علم دیں
قلزمِ موّاجِ اسرار و حکم | قطرہ جس کے فیض سے عمان ویم
بادۂ تبریز کا ذوق آشنا | حکمت و اسرار کا عقدہ کشا
ہم نوائے شاعر المانوی | نغمہ سنجِ بوستانِ معنوی
سرور و آقائے یثرب کا غلام | حکمت آموزانِ مغرب کا امام
میکشِ پیمانۂ سرِّ علوم | سرخوش خم خانۂ تبریز و روم
محفلِ ایمان کی شمعِ جلوہ ریز | ساغر دل کی شراب تند و تیز

سینہ جس کے نور سے روشن تمام
جلوہ افساں ہند کے مینا و جام

محوِ حیرت عقل دانائے فرنگ
بے بصیرت چشم بینائے فرنگ

بے فروغِ بادۂ مینائے فرنگ
بے مذاقِ نشہ صہبائے فرنگ

منزلِ عرفان میں رومی کا رفیق
ساقیِ تبریز کا مستِ رحیق

فرش پر محوِ خیال عرش رس
عرش پر قدوسیوں کا ہم نفس

فرش پر سینا درازی کا مثیل
عرش پر قدسی و رومی کا قتیل

صاحبِ جاوید و بال جبرئیل
بہر سیر لامکان بانگِ رحیل

بے خبر ، مستِ نظر ، گرمِ سفر
ہم عنانِ ماہ و خور افلاک پر

رہ نورد و آسمانِ بیکراں
رونقِ بزمِ جہانِ دیگراں

اے فلک پر جلوہ آرائے شہود
آب و رنگِ محفلِ ذکر سجود

بزمِ جاں میں کاشفِ سرِّ وجود
ترجمانِ کائناتِ ہست و بود

فاش تجھ سے سینۂ آدم کا راز
فطرتِ بے تاب کا سوز و گداز

تیرے دم سے خاکیانِ مستمند
ارجمند و بہرہ مند و سربلند

اللہ اللہ یہ کمالِ آب و گل
اللہ اللہ یہ عروجِ خاکِ دل

خاک کا ہر ذرّہ رشکِ مہر و ماہ
انجم و افلاک کی جانِ نگاہ

آشنائے فطرتِ شمس و قمر
روشن و تابندہ و پائندہ تر

اے نوا پیرائے گلزارِ اَنا
اے سراپا ساز بیدار اَنا

تیرا ہر تارِ نفس تارِ اَنا
ہر نگاہِ مست سرشارِ اَنا

اے سراپا آرزو مندِ حیات
سرخیِ خوں سے حنا بندِ حیات

زندگی تیری کمالِ زندگی
آئینہ دارِ جمالِ زندگی

تو نے چھیڑا اس طرح تار رباب
لوٹ آیا عہدِ رفتہ کا شباب

ہو گیا ہے حسن ہستی بے حجاب
ضوفگن ذروں میں ہے پھر آفتاب

تو نے سکھلا دی ہے وہ خوے حیات
موجزن رگ رگ میں ہے وجہِ حیات

ہے تلاطم خیز خونِ زندگی
شور افزا ہے جنونِ زندگی

آتشِ سیّال ہے خونِ جگر
ہر لہو کی بوند ہے برق و شرر

زندگی ہے آشنائے بال و پر
ہوگئی ہے نبضِ ہستی تیز تر

دوڑتی ہے بن کے برقِ اضطراب
ذرّہ ذرّہ میں شعاعِ آفتاب

تیری فطرت ہے طپش آموز برق
اے ز سرتاپا حیات افروز شرق

صبح روشن کی طرح بیدار ہے
تجھ سے مشرق عالمِ انوار ہے

تیری ہستی ایشیا کی آبرو
ملّتِ مشرق کی جانِ آرزو

تو ہے مشرق کا وہ روشن آفتاب
جس کی کرنوں سے ہے مغرب فیض یاب

ملّتِ اسلام کا روشن دماغ
عالمِ توحید کا چشم و چراغ

آج تک تازہ ہے تجھ سے اے حکیم
ہند میں افسانۂ طور و کلیم

گرچہ خود پیغمبر خاور ہے تو
والہ و شیدائے پیغمبر ہے تو

ہے تلاشِ کوچۂ دلبر تجھے
خاکِ یثرب خلد سے خوشتر تجھے

اے ازل سے درد مندِ زندگی
خون دل سے نقش بندِ زندگی

ہر نوا تیری نوائے سرمدی
پر نفس سرشار اعجازِ خودی

قالبِ بے روح میں جاں آفریں
جانِ بے ارماں میں ارمان آفریں

کافرِ ہندی میں ایمانِ آفریں
اے دلِ مومن میں عرفان آفریں

دیدۂ مسلم میں طوفاں آفریں
آفریں مردِ مسلماں آفریں

رمزِ قرآں فلسفہ دانی تیری
نغمۂ عرفان حدی خوانی تیری

شاعری تیری نہیں الہام ہے
خاکیوں کو عرش کا پیغام ہے

حاملِ قرآن تری تعلیم ہے
راز دانِ ''احسن تقویم'' ہے

ملّتِ یک جسم و جاں صد نیم ہے
تو سراپا دعوتِ تنظیم ہے

کیا پریشانی سے ملّت کو گزند — ہے ترا تارِ نوا شیرازہ بند
گاہ مستِ نغمۂ رنگیں ہے تو — گاہ وقفِ نالۂ خونیں ہے تو
گاہ ہے تو قاصدِ فصلِ بہار — گاہ ہے دور خزاں کا سوگوار
گاہ محو نوحۂ درد آفریں — گاہ سرگرمِ نوائے آتشیں
گاہ ٹپکاتی ہے تیری چشم تر — صفحۂ طاس پر لعل و گہر
گاہ تیرا معرکہ آرا قلم — نوحہ خوانِ عظمتِ خیرالامم
گاہ تیرا خامۂ معجز نگار — برقِ فطرت مثلِ تیغِ آبدار
گاہ تیرے دیدہ ہائے خونچکاں — وقفِ تعمیر حیات جاوداں
گاہ تیری آہِ سوزان کے شرار — زندگی کے قصر کے نقش و نگار
گاہ پہنچاتا سرِ عرشِ بریں — تیراشور **لا اُحِــبُّ الافــلیــن**
آہ پھر بھی امّتِ خیر البشرؐ — ہے مئے غفلت سے مست و بےخبر
ہے وہی شغلِ مے و مینا و جام — اب بھی طاری ہے گران خوابی وہی
لذّتِ آہِ سحر گاہی نہیں — حق شناسی و خود آگاہی نہیں
جذبۂ و احساسِ خود داری نہیں — اضطراب ذوقِ بیداری نہیں
آہ کیا اس ملّتِ خوابیدہ کو — آہ کیا اب مسلمِ شوریدہ کو

حاجتِ پیغمبر و جبریل ہے
انتظارِ صورِ اسرافیل ہے

جذبہ واحساس کے بیکراں دریا کے یہ موتی یحییٰ اعظمی کی نہ صرف بلند رتبہ شاعری کے نمونے ہیں بلکہ اقبال سے ذہنی وجذباتی لگاؤ کے غماز بھی ہیں۔ ابتک اقبالیاتی مطالعات میں ان کو جگہ نہیں مل سکی ہے مگر یہ جذبات واحساسات اس لائق ہیں کہ ان کا ذکر بطور خاص کیا جائے۔

## حوالے

(۱) گاہے گاہے باز خواں ..... ص۶۸

(۲) گاہے گاہے باز خواں......... ص۶۵

---

# اقبال اور ماہنامہ معارف

علامہ شبلی دارالمصنّفین سے ایک علمی رسالہ جاری کرنے کے خواہش مند تھے۔ اس کا نام ''معارف'' بھی وہ تجویز کر چکے تھے۔ اس کا خاکہ بھی وہ بنا گئے تھے۔ جس میں اس کے مقاصد اور خصوصیات کی تفصیل بھی شامل ہے۔ ان کی وفات کے بعد جولائی ۱۹۱۶ء میں مولانا سید سلیمان ندوی نے اپنے استاذ کی خواہش کی تکمیل میں یہ رسالہ جاری کیا تو علامہ اقبال نے اس سے پوری دلچسپی لی۔ اس کا مطالعہ بھی وہ بڑی دلچسپی سے کیا کرتے تھے۔ مولانا سید سلیمان ندوی کے نام ان کے خطوط سے اس کی تفصیلات کا اندازہ ہوتا ہے۔ انہوں نے ایک خط میں معارف کے متعلق لکھا ہے کہ: ''یہی تو ایک رسالہ ہے جس کے پڑھنے سے حرارت ایمانی میں ترقی ہوتی ہے۔'' (۱) اسی طرح ایک اور خط میں لکھا ہے کہ معارف مجھے خاص طور پر محبوب ہے۔ (۲) معارف اور اس کے فاضل مدیروں نے اقبال اور اقبالیات کو ہمیشہ اہمیت دی۔ بلکہ صحیح یہ ہے کہ مطالعہ اقبال کا آغاز صحیح معنوں میں ماہنامہ معارف ہی سے ہوا۔ مولانا سید سلیمان ندوی نے کسی شخص کے خط کے جواب میں لکھا ہے کہ ''معارف کو ڈاکٹر اقبال کی خدمت میں ہمیشہ سے نیاز حاصل تھا اور ہے، شاید آپ کو معلوم نہ ہو کہ بانگ درا کی اشاعت کے لئے جہاں اور ہزاروں شایقین کی فرمائشیں ہوں گی وہاں اڈیٹر معارف کی تحریک کو بھی دخل ہے، اسرار خودی کے انگریزی ترجمہ پر انگریزی میں جس قدر تقریظیں نکلیں وہ معارف ہی کی بدولت اردو میں پھیلیں اور آپ نے بھی انہی کا آخر حوالہ دیا ہے۔'' (۳)

معارف کی اقبال شناسی کے درج ذیل پہلو ہیں:

[۱] کلام اقبال کی اشاعت

[۲] مکتوبات اقبال کی اشاعت

[۳] تجاویز اور مشورے

[۴] تصانیف اقبال اور فکر اقبال پر مضامین و مقالات کی اشاعت۔

[۵] اقبالیات پر لکھی جانے والی کتابوں کا مطالعہ و تجزیہ

[۶] منظوم خراج عقیدت

[۱] علامہ اقبال نے مدیر معارف مولانا سید سلیمان ندوی کی خواہش پر کئی تازہ تخلیقات معارف میں اشاعت کے لئے بھیجیں۔ان کی پہلی غزل جو ترانہ اقبال کے عنوان سے جون ۱۹۱۸ء میں معارف میں شائع ہوئی وہ یہ ہے:

نہ سلیقہ مجھ میں کلیم کا نہ قرینہ تجھ میں خلیل کا — میں ہلاک جادوئے سامری تو قتیل شیوہ آذری

میں نوائے سوختہ در گلو تو پریدہ رنگ رمیدہ بو — میں حکایت غم آرزو تو حدیث ماتم دلبری

مرا عیش غم، مرا شہد سم، مری بود ہم نفس عدم — ترا دل حرم گرد عجم، ترا دیں خریدۂ کافری

تری راکھ میں ہے اگر شرر تو خیال فقر و غنا نہ کر — کہ جہاں میں نان شعیر پر ہے مدار قوت حیدری

کوئی ایسی طرز طواف تو مجھے اے چراغ حرم بتا — کہ ترے پتنگ کو پھر عطا ہو وہی سرشت سمندری

گلہ جفائے وفا نما کہ حرم کو اہل حرم سے ہے — کسی بتکدے میں بیاں کروں تو کہے صنم بھی ہری ہری

کرم اے شہ عرب و عجم کہ کھڑے ہیں منتظر کرم — وہ گدا کہ تو نے عطا کیا ہے جنہیں دماغ سکندری

یہ غزل بانگ درا میں ''میں اور تو'' کے عنوان سے شامل ہے اور اس میں دو اشعار کا اضافہ ہے۔

دم زندگی ، رم زندگی غم زندگی ، سم زندگی
غم رم نہ کر، سم غم نہ کھا کہ یہی ہے شان قلندری
نہ ستیزہ گاہ جہاں نئی ، نہ حریف پنجہ فگن نئے
وہی فطرت اسد الٰہی ، وہی مرحبی وہی عنتری

اس غزل کے چوتھے شعر میں ''تری راکھ'' کی جگہ بانگ درا میں ''تری خاک'' کر دیا گیا ہے۔

اقبال کا دوسرا کلام جو ماہنامہ معارف [اکتوبر ۱۹۱۹ء] میں شائع ہوا، وہ ان کی ایک چھوٹی سی نظم ''پولٹیکل گداگری'' ہے۔ نظم کا یہ نام علامہ اقبال کی خواہش پر مولانا سید سلیمان ندوی کا دیا ہوا ہے، جسے علامہ اقبال نے اولاً پسند کیا مگر بعد میں بانگ درا میں جب شامل کیا تو عنوان بدل کر ''دریوزہ خلافت'' کر دیا۔ دہ نظم یہ ہے:

بہت آزمایا ہے غیروں کو تو نے — مگر آج ہے وقت خویش آزمائی
نہیں تجھ کو تاریخ سے آگہی کیا — خلافت کی کرنے لگا تو گدائی
خریدیں نہ ہم جس کو اپنے لہو سے — مسلمان کو ہے ننگ وہ پادشاہی
مرا از شکستن چنیں عار ناید — کہ از دیگراں خواستن مومیائی

بانگ درا میں اس کا پہلا شعر یہ ہے:

اگر ملک ہاتھوں سے جاتا ہے جائے
تو احکام حق سے نہ کر بے وفائی

اس کے بعد اگست ۱۹۲۳ء میں اقبال کی مشہور فارسی غزل جس کا آغاز اس مصرعہ سے ہوا ہے:

درہم و دینار من دولت بیدار من

''نغمہ ساربان حجاز'' کے عنوان سے شائع ہوئی۔ اسی طرح فروری ۱۹۲۴ء کے ماہنامہ معارف میں ''خلافت اور ترک وعرب'' کے عنوان سے گرامی کی غزل پر اقبال کی تضمین شائع ہوئی ہے۔ چار اشعار پر مشتمل اس تضمین کا پہلا شعر یہ ہے:

سخنے راندہ کہ جز قرشی
بر سر مسند نبی نہ نشست

ممکن ہے اس کے علاوہ بھی کلام اقبال معارف کی زینت بنا ہو اور راقم کی نظر میں نہ

آسکا۔

[۲] علامہ اقبال نے مدیر معارف مولانا سید سلیمان ندوی کے نام متعدد خطوط لکھے جن کی تعداد ستر ہے۔ معارف نے اقبال کے جو خطوط شائع کئے ہیں۔ ان کی تعداد ۶۲ ہے۔ یہ خطوط معارف میں اپریل ۱۹۵۴ء سے مارچ ۱۹۵۵ء کے درمیان شائع ہوئے ہیں۔ اس کے بعد دارالمصنّفین نے ''مشاہیر کے خطوط'' میں انہیں شامل کر کے شائع کیا۔ چونکہ اقبال نامہ مرتبہ شیخ عطاء اللہ میں مولانا سید سلیمان ندوی کے نام ستر خطوط شامل کئے تھے۔ اس لئے طاہر تونسوی نے اپنی کتاب اقبال اور سید سلیمان ندوی میں انہیں شامل کیا۔ وہ آٹھ خطوط دارالمصنّفین نے اپنے مجموعہ میں کیوں شامل نہیں کیا اب تک واضح نہیں۔

معارف میں اقبال کا ایک اہم خط جونکلسن کے نام انگریزی میں لکھا گیا تھا، اس کا اردو ترجمہ اکتوبر ۱۹۲۱ء میں شائع ہوا ہے۔ یہ ترجمہ کس نے کیا معلوم نہیں، البتہ یہ اہم خط ڈکنسن کے اعتراضات کے جواب میں ہے۔ رموز بے خودی کے مطالعہ و جائزہ میں اس خط کو کبھی نظر انداز نہیں کیا جا سکتا، اس لئے کہ اقبال نے اس میں متعدد وضاحتیں کی ہیں۔

[۳] معارف کے شذرات میں معارف کے مدیروں نے وقتاً فوقتاً علمی، ادبی اور تاریخی موضوعات پر مفید آراء و تجاویز پیش کی ہیں۔ اقبال کے سلسلے میں محض ایک تجویز کا ذکر جنوری ۱۹۲۲ء کے شذرات میں ملتا ہے۔ اس زمانہ میں مسلم یونیورسٹی نے شاہزادہ ولی عہد برطانیہ، گورنر صوبہ متحدہ، ممبر تعلیمات حکومت ہند، مہاراجہ گوالیار اور نواب صاحب رام پور کو ڈاکٹریٹ کی اعزازی ڈگریاں دینے کا فیصلہ کیا تھا۔ مولانا سید سلیمان ندوی نے اس پر سخت تنقید کی اور مشورہ دیا کہ اصلاً اس اعزاز کے مستحق سید امیر علی، عماد الملک سید حسین بلگرامی، ڈاکٹر اقبال، جسٹس عبدالرحیم اور عبدالحلیم شرر وغیرہ ہیں۔

دسمبر ۱۹۲۴ء میں مسلم یونیورسٹی نے سید امیر علی اور ڈاکٹر محمد اقبال کو اعزازی ڈگری دینے کا اعلان کیا تو اس پر جنوری ۱۹۲۵ء کے معارف میں مسرت کا اظہار کیا گیا کہ ماہ نامہ معارف ہی نے یہ تجویز پیش کی تھی۔ واضح رہے کہ جنوری ۱۹۲۵ء کے معارف کے شذرات

مولانا عبدالسلام ندوی کے قلم سے ہیں۔

۱۹۲۳ء میں ڈاکٹر اقبال کو ''سر'' کا خطاب ملا۔ معارف میں اس کا بھی ذکر ہے۔

[۴] افکار اقبال کے مطالعہ کا آغاز معارف کی ابتدائی جلدوں میں ہوا۔ اپریل ۱۹۱۸ء میں مولانا سید سلیمان ندوی نے رموز بے خودی پر تبصرہ کیا پھر نکلسن اور ڈکنسن کے مضامین کا اردو ترجمہ شائع کیا۔ خضر راہ اور بعض دوسری نظموں پر مولانا سید سلیمان ندوی نے نوٹ لکھے اور یہ کوشش کی کہ علامہ اقبال کے افکار پر بحث وتحقیق کا آغاز ہو۔ چنانچہ ان کی ان کوششوں کے مثبت نتائج سامنے آئے۔ خود اقبال نے وضاحتی وتشریحی خطوط مدیر معارف کو لکھے اور پھر معارف کے ذریعہ فکر وفلسفہ اقبال کے مطالعے کا ایک نیا دور شروع ہوا۔

ماہنامہ معارف نے عہد سلیمانی سے لے کر اب تک اقبال کی سوانح، شاعرانہ عظمت اور ان کی فکر وفلسفہ پر بے شمار مضامین ومقالات شائع کئے ہیں۔ افادیت کے پیش نظر یہاں ان کی فہرست درج کی جاتی ہے۔

| | | |
|---|---|---|
| ۱۔ رموز بے خودی | سید سلیمان ندوی | اپریل ۱۹۱۸ء |
| ۲۔ ڈاکٹر اقبال کی اسرار خودی کا ترجمہ | | مارچ ۱۹۲۱ء |
| ۳۔ کلام اقبال | ای ایم فارسٹر | مئی ۱۹۲۱ء |
| ۴۔ شذرات | سید سلیمان ندوی | اگست ۱۹۲۱ء |
| ۵۔ اسرار خودی | پروفیسر ڈکنسن | ستمبر ۱۹۲۱ء |
| ۶۔ اسرار خودی اور ڈاکٹر اقبال | پروفیسر نکلسن | اکتوبر ۱۹۲۱ء |
| ۷۔ خضر راہ | سید سلیمان ندوی | مئی ۱۹۲۲ء |
| ۸۔ شذرات | سید سلیمان ندوی | جون ۱۹۲۳ء |
| ۹۔ فلسفہ اقبال | اکرام الحق سلیم | جنوری ۱۹۲۶ء |
| ۱۰۔ کلیات اقبال | مولوی عبدالرزاق | جون ۱۹۲۶ء |
| ۱۱۔ ڈاکٹر اقبال کی اردو | محمد محمود زماں خاں | مئی ۱۹۲۸ء |

| نمبر | عنوان | مصنف | تاریخ |
|---|---|---|---|
| ۱۲۔ | اقبال اور ٹیگور | سید مقبول حسین | مارچ ۱۹۳۲ء |
| ۱۳۔ | ضرب کلیم | محمد بشیر الحق | اپریل ۱۹۳۷ء |
| ۱۴۔ | شذرات | سید سلیمان ندوی | مئی ۱۹۳۸ء |
| ۱۵۔ | اقبال کے چند جواہر ریزے | پروفیسر خواجہ عبد الحمید | اگست ستمبر ۱۹۳۸ء |
| ۱۶۔ | اقبال اور برگساں | مولانا عبد السلام خاں | فروری تا اپریل ۱۹۴۱ء |
| ۱۷۔ | سر اقبال مرحوم اور ان کی شاعری | ڈاکٹر حفیظ سید | جنوری ۱۹۴۲ء |
| ۱۸۔ | ایران بعہد ساسانیاں | مترجم ڈاکٹر محمد اقبال | اپریل ۱۹۴۲ء |
| ۱۹۔ | متاع اقبال | ابو ظفر عبد الواحد | نومبر ۱۹۴۲ء |
| ۲۰ | کلام اقبال کی دقتیں اور ان کی تشریح کی ضرورت | ڈاکٹر سید عبد اللہ | مارچ اپریل ۱۹۴۴ء |
| ۲۱۔ | اقبال انا اور تخلیق | خواجہ عبد الحمید | نومبر ۔ دسمبر ۱۹۴۴ء |
| ۲۲۔ | زمانہ حاضر کا انسان اور اقبال | ڈاکٹر میر ولی الدین | جون ۱۹۴۵ء |
| ۲۳۔ | اقبال ۔ انا اور تخلیق | اسد ملتانی | جولائی ۱۹۴۵ء |
| ۲۴۔ | اقبال کے تصور خودی کا ماخذ | بشیر مخفی قادری | ستمبر ۱۹۴۵ء |
| ۲۵۔ | فلسفہ اقبال کا مرکزی خیال وحدت و حرکت | شوکت سبزواری | فروری ۱۹۴۶ء |
| ۲۶۔ | اقبال اور سیاسیات | ڈاکٹر سید عبد اللہ | مارچ ۔ اپریل ۱۹۴۶ء |
| ۲۷۔ | اقبال کا فلسفہ خودی | مولانا عبد السلام ندوی | اپریل تا اکتوبر ۱۹۴۷ء |
| ۲۸۔ | امام المسلمین کا حکم تشریعی اور...... | مولانا عبد السلام ندوی | مئی ۱۹۴۷ء |
| ۲۹۔ | ڈاکٹر اقبال اور روح و جسم کا اتحاد | محمد اسلم سلیم | جون ۱۹۴۷ء |
| ۳۰۔ | اقبال اور تصور فقر | ڈاکٹر میر ولی الدین | جولائی ۱۹۴۸ء |
| ۳۱۔ | اقبال کے اخلاقی تصورات | مولوی عبد السلام خاں | جنوری ۱۹۴۹ء |

| | | |
|---|---|---|
| ۳۲۔ اصلاحاتِ اقبال | بشیر الحق دسنوی | اگست-ستمبر ۱۹۴۹ء |
| ۳۳۔ Parsian Psalms | آرتھر جے | نومبر ۱۹۴۹ء |
| ۳۴۔ کیا اقبال فرقہ پرست شاعر تھے۔ | شاہ معین الدین احمد ندوی | جنوری فروری ۱۹۵۰ء |
| ۳۵۔ اقبال اور برگساں | ڈاکٹر عشرت حسن انور | مئی ۱۹۵۱ء |
| ۳۶۔ اقبال و نطشے | ڈاکٹر عشرت حسن انور | جون-جولائی ۱۹۵۱ء |
| ۳۷۔ اقبال اور جیمس وارڈ | ڈاکٹر عشرت حسن انور | اگست، اکتوبر، نومبر ۱۹۵۱ |
| ۳۸۔ اقبال اور وائٹ ہیڈ | ڈاکٹر عشرت حسن انور | دسمبر ۱۹۵۱ء و جنوری ۱۹۵۲ء |
| ۳۹۔ روحِ اقبال | یوسف حسین خاں | جنوری ۱۹۵۳ء |
| ۴۰۔ اصلاحاتِ اقبال | بشیر الحق دسنوی | اگست ۱۹۵۳ء |
| ۴۱۔ نقدِ اقبال | میکش اکبر آبادی | دسمبر ۱۹۵۳ء |
| ۴۲۔ اقبال رومی اور ولیم جیمس | ڈاکٹر عشرت حسن انور | فروری ۱۹۵۴ء |
| ۴۳۔ اقبال رومی اور برگساں | ڈاکٹر عشرت حسن انور | مارچ ۱۹۵۴ء |
| ۴۴۔ اقبال رومی اور شنکر اچاریہ | ڈاکٹر عشرت حسن انور | جون، اگست ستمبر ۱۹۵۴ |
| ۴۵۔ اقبال کی ریاست | مولانا عبد السلام خاں | اکتوبر-نومبر ۱۹۵۴ء |
| ۴۶۔ مکاتیبِ اقبال | بنام نیاز الدین خاں | ستمبر ۱۹۵۵ء |
| ۴۷۔ ذکرِ اقبال | عبد المجید سالک | فروری ۱۹۵۶ء |
| ۴۸۔ اقبال کا پیغامِ عمل | مرزا صفدر علی | جون ۱۹۵۷ء |
| ۴۹۔ اقبال کا فوق البشر | مرزا صفدر علی | اکتوبر ۱۹۵۷ء |
| ۵۰۔ اقبال اور حدیثِ نبوی | ڈاکٹر اکبر حسین قریشی | جولائی ۱۹۶۱ء |
| ۵۱۔ علامہ اقبال اور تصورِ زماں کی ترجمانی | شبیر احمد خاں غوری | اگست ۱۹۶۱ء |
| ۵۲۔ حدیثِ اقبال | طبیب عثمانی | فروری ۱۹۶۲ء |
| ۵۳۔ اسرار اور رموز پر ایک نظر | محمد عثمان | اپریل ۱۹۶۲ء |

| | | |
|---|---|---|
| ۵۴۔ اقبال کے آخری دو سال | عاشق حسین بٹالوی | اپریل ۱۹۶۲ء |
| ۵۵۔ علامہ اقبال اور مسئلہ زماں | شبیر احمد خاں غوری | جون۔ جولائی ۱۹۶۲ء |
| ۵۶۔ موازنہ اقبال اور غالب | ڈاکٹر عبدالمغنی | اکتوبر۔ نومبر ۱۹۶۳ء |
| ۵۷۔ روائع اقبال | سید ابوالحسن علی ندوی | مارچ ۱۹۶۴ء |
| ۵۸۔ اقبال اور سیاست ملی | رئیس احمد جعفری | مئی ۱۹۶۴ء |
| ۵۹۔ روح اسلام۔ اقبال کی نظر میں | غلام عمر خاں | جولائی ۱۹۶۵ء |
| ۶۰۔ مرقع اقبال | عارف علوی | اگست ۱۹۶۵ء |
| ۶۱۔ حضرت سید صاحب اور ڈاکٹر اقبال | سید صباح الدین عبدالرحمٰن | جولائی ۱۹۶۷ء |
| ۶۲۔ اقبال کی تعلیمات پر ایک نظر | شاہ معین الدین احمد ندوی | اکتوبر تا دسمبر ۱۹۷۱ء و جنوری ۱۹۷۲ء، ۴ر قسطیں |
| ۶۳۔ افکار اقبال پیام مشرق کے آئینے میں | حافظ محمد طاہر علی | فروری ۱۹۷۲ء |
| ۶۴۔ اقبال اور اسلامی فکر کی تشکیل جدید | ڈاکٹر عبدالمغنی | اگست ستمبر ۱۹۷۳ء |
| ۶۵۔ کلام اقبال میں عورت کا درجہ | جگن ناتھ آزاد | جولائی ۱۹۷۵ء |
| ۶۶۔ جاوید نامہ کے کردار | جگن ناتھ آزاد | دسمبر ۱۹۷۵ء |
| ۶۷۔ اقبال، اسلام اور اشتراکیت | جگن ناتھ آزاد | جنوری تا مارچ ۱۹۷۶ء |
| ۶۸۔ اقبال اور نطشے | جگن ناتھ آزاد | جون ۱۹۷۶ء |
| ۶۹۔ اقبال اور عظمت آدم | جگن ناتھ آزاد | جولائی ۱۹۷۷ء |
| ۷۰۔ تقدیر امم اور علامہ اقبال | ڈاکٹر محمد ریاض | اگست، ستمبر ۱۹۷۷ء |
| ۷۱۔ اقبال بحیثیت غزل گو | سید محمد ہاشم | نومبر ۱۹۷۷ء |
| ۷۲۔ اقبال کی یک صدی سالگرہ پر دہلی میں سمینار | | نومبر ۱۹۷۷ء |
| ۷۳۔ اقبال کا فکری ارتقاء | محمد عبدالسلام خاں | دسمبر ۱۹۷۷ء جنوری فروری ۱۹۷۸ء |

| | | |
|---|---|---|
| ۷۴۔ اقبال کے مداح اور نقاد | صوفی نذیر احمد کاشمیری | مئی ۱۹۷۸ء |
| ۷۵۔ علامہ محمد اقبال کی صد سالہ سال گرہ کی بین الاقوامی کانگریس کا جشن | سید صباح الدین عبدالرحمٰن | جنوری تا مارچ ۱۹۷۸ء |
| ۷۶۔ مثنوی اسرار خودی پر ایک نظر | ڈاکٹر سید وحید اشرف | اگست ۱۹۷۸ء |
| ۷۷۔ اقبال کی نظم مسجد قرطبہ | سید محمد ہاشم | اکتوبر ۱۹۷۸ء |
| ۷۹۔ اقبال اور نئی دنیا | ڈاکٹر عبدالمغنی | فروری ۱۹۷۹ء |
| ۸۰۔ اقبال کی معنویت آج | سعید الظفر چغتائی | جون ۱۹۷۹ء |
| ۸۱۔ رومی و اقبال کا تصور انسان | سید نعیم الدین امراوتی | اگست ۱۹۸۰ء |
| ۸۲۔ اقبال کا فکری ارتقا پر تعاقب | مولانا عبدالسلام خاں | ستمبر۔اکتوبر ۱۹۸۰ء |
| ۸۳۔ کلام اقبال میں رومی کی شعری تلمیحات | عبدالحمید یزدانی | جولائی۔اگست ۱۹۸۱ء |
| ۸۴۔ اقبال انسٹی ٹیوٹ سری نگر کا ایک سمینار | صباح الدین عبدالرحمٰن | نومبر ۱۹۸۱ء |
| ۸۵۔ زندہ رود (جسٹس جاوید اقبال) | صباح الدین عبدالرحمٰن | جنوری ۱۹۸۲ء |
| ۸۶۔ اقبال پر دوسری بین الاقوامی کانگریس | صباح الدین عبدالرحمٰن | نومبر۔دسمبر ۱۹۸۳ء |
| ۸۷۔ ابوعلی مسکویہ اقبال کی نظر میں | بدرالدین بٹ | مارچ ۱۹۸۷ء |
| ۸۸۔ ابلیس و بشر اور اقبال | ڈاکٹر محمد منصور عالم | جون ۱۹۸۷ء |
| ۸۹۔ ڈاکٹر ذاکر حسین اور علامہ اقبال | جگن ناتھ آزاد | جولائی ۱۹۸۷ء |
| ۹۰۔ اقبال کا تصور زمان و مکاں اور صوفیہ | ڈاکٹر سید وحید اشرف | |
| ۹۱۔ اقبال کی دو نظمیں قرآن کے آئینے میں | محمد بدیع الزماں | مارچ ۱۹۸۵ء |
| ۹۲۔ روداد اقبال | پروفیسر جگن ناتھ آزاد | دسمبر ۱۹۸۵ء جنوری ۱۹۸۶ |
| ۹۳۔ کیا علامہ محمد اقبال یورپ کے فلسفہ سے متاثر تھے۔ | سید صباح الدین عبدالرحمٰن | فروری ۱۹۸۴ء |

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۹۴۔ | اقبال کی دو نظمیں | محمد بدیع الزماں | مارچ ۱۹۸۵ء |
| ۹۵۔ | ابلیس و بشر اور اقبال | محمد منصور عالم | جون ۱۹۸۷ء |
| ۹۶۔ | قل العفو۔ ''نظم صدیق'' | | اکتوبر ۱۹۸۷ء |
| ۹۷۔ | اسلام کا تصور زماں و مکاں اور صوفیہ | وحید عشرت | دسمبر ۱۹۸۷ء |
| ۹۸۔ | اقبال کی نظم کافر و مومن ۔قرآن کی روشنی میں | محمد بدیع الزماں | اگست ۱۹۸۸ء |
| ۹۹۔ | اقبال کے یہاں تصوف اور عقلیت | مولانا عبدالسلام خاں | ستمبر ۱۹۸۸ء |
| ۱۰۰۔ | اقبال کی نظم سنیما | محمد بدیع الزماں | جنوری۔فروری ۱۹۸۹ء |
| ۱۰۱۔ | اقبال اور دنیائے عرب | ڈاکٹر بدرالدین بٹ | جون ۱۹۸۹ء |
| ۱۰۲۔ | اقبال کی ایک رباعی قرآن کی روشنی میں | محمد بدیع الزماں | جولائی ۱۹۸۹ء |
| ۱۰۳۔ | اقبال اور سرزمین اندلس | محمد بدیع الزماں | دسمبر ۱۹۸۹ء |
| ۱۰۴۔ | اقبال کا فلسفہ خودی | محمد بدیع الزماں | اپریل ۱۹۹۰ء |
| ۱۰۵۔ | علامہ اقبال کا پی ایچ .ڈی. کا مقالہ | ڈاکٹر ابوسفیان اصلاحی | ستمبر ۱۹۹۰ء |
| ۱۰۶۔ | قرآن میں ہو غوطہ زن اے مرد مسلماں | محمد بدیع الزماں | اکتوبر ۱۹۹۰ء |
| ۱۰۷۔ | خدا وہ کیا ہے جو بندوں سے احتراز کرے | محمد بدیع الزماں | مئی ۱۹۹۱ء |
| ۱۰۸۔ | علامہ اقبال کی چند پیشین گوئیاں | انعام اسحاق | جون ۱۹۹۱ء |
| ۱۰۹۔ | علامہ اقبال کا نظریہ عشق و خرد | عبدالرحمٰن سعید | اکتوبر ۱۹۹۱ء |
| ۱۱۰۔ | موت کہتے ہیں جسے اہل زمیں کیا راز ہے | محمد بدیع الزماں | دسمبر ۱۹۹۱ء |

| نمبر | عنوان | مصنف | تاریخ |
|---|---|---|---|
| ۱۱۱۔ | اقبال کا مردِ قلندر | محمد بدیع الزماں | فروری ۱۹۹۳ء |
| ۱۱۲۔ | خونِ جگر اور اقبال | محمد بدیع الزماں | جولائی ۱۹۹۳ء |
| ۱۱۳۔ | اقبال کے فلسفیانہ افکار کا ارتقاء | ڈاکٹر آفاق فاخری | اگست ۱۹۹۳ء |
| ۱۱۴۔ | اقبال کے کلام کی قرآنی تلمیحات کے اشارے | محمد بدیع الزماں | جنوری ۱۹۹۴ء |
| ۱۱۵۔ | اقبال کے کلام میں قرآنی آیات کے منظوم ترجموں کے اشاریے | محمد بدیع الزماں | جولائی ۱۹۹۴ء |
| ۱۱۶۔ | اقبال کے کلام میں قیصر کی اصطلاح | محمد بدیع الزماں | دسمبر ۱۹۹۴ء |
| ۱۱۷۔ | اقبال کی فارسی شاعری پر ایک اجمالی نظر | ڈاکٹر سید وحید اشرف | فروری۔مارچ ۱۹۹۵ء |
| ۱۱۸۔ | اقبال کے کلام میں یقین کی اصطلاح | محمد بدیع الزماں | مئی ۱۹۹۵ء |
| ۱۱۹۔ | اقبال کی ایک غزل کا تشریحی تجزیہ | تاج پیامی | جولائی ۱۹۹۵ء |
| ۱۲۰۔ | اقبال کی علمی جستجو | ڈاکٹر حبیب ریحان خاں | جنوری۔فروری ۱۹۹۶ء |
| ۱۲۲۔ | اقبال کے چند معروضات کی تشریح خود اقبال کی زبانی | محمد بدیع الزماں | جون ۱۹۹۶ء |
| ۱۲۳۔ | اقبال کے کلام میں خبر و نظر کی اصطلاح | محمد بدیع الزماں | نومبر ۱۹۹۶ء |
| ۱۲۴۔ | دی موسک آف کورڈ ویا | سلیم اے گیلانی | فروری ۱۹۹۷ء |
| ۱۲۵۔ | اقبال کے اردو کلام میں قرآن سے ماخوذ چند اصطلاحات | انعام الحق علمی | مارچ ۱۹۹۷ء |
| ۱۲۶۔ | تلوار ہے تیزی میں صہبائے مسلمانی | محمد بدیع الزماں | جولائی ۱۹۹۷ء |
| ۱۲۷۔ | ملفوظاتِ اقبال کی ادبی اہمیت | محمد یٰسین مظہر صدیقی | اگست۔ستمبر ۱۹۹۷ء |
| ۱۲۸۔ | ملفوظاتِ اقبال کی ادبی اہمیت استدراک | وارث ریاضی | فروری ۱۹۹۸ء |

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۲۹۔ | علامہ اقبال کی مکتوب نگاری پر ایک نظر | پروفیسر اکبر رحمانی | اپریل ۱۹۹۸ء |
| ۱۳۰۔ | خطبات اقبال نئے تناظر میں | محمد سہیل عمر | جون ۱۹۹۸ء |
| ۱۳۱۔ | کلام اقبال میں عشق، خودی اور فقر کے اشارے | محمد بدیع الزماں | اگست ۱۹۹۸ء |
| ۱۳۲۔ | گوشوارہ کلیات اقبال | محمد بدیع الزماں | جنوری ۱۹۹۹ء |
| ۱۳۳۔ | تسہیل کلام اقبال۔ پیام مشرق | احمد جاوید | جنوری ۱۹۹۹ء |
| ۱۳۴۔ | بابا تاج الدین ناگپوری سے علامہ اقبال اور شاد کی عقیدت | اکبر رحمانی | فروری ۱۹۹۹ء |
| ۱۳۵۔ | اقبالیات لاہور | محمد سہیل عمر | مئی ۱۹۹۹ء |
| ۱۳۶۔ | قرطاس اقبال | مرزا محمد منصور | جولائی ۱۹۹۹ء |
| ۱۳۷۔ | فلسفے کے جدید نظریات | قاضی قیصر الاسلام | اکتوبر ۱۹۹۹ء |
| ۱۳۸۔ | زبور عجم۔ پنجابی ترجمہ | علی اکبر عباس | نومبر ۱۹۹۹ء |
| ۱۳۹۔ | الفاظ سے مشتق اقبال کی چند بصیرت افروز اصطلاحیں | محمد بدیع الزماں | اپریل ۲۰۰۰ء |
| ۱۴۰۔ | اقبال اور اسلام | ڈاکٹر محمد نعمان خاں | جولائی ۲۰۰۰ء |
| ۱۴۱۔ | علامہ اقبال کی مکتوب نگاری کی امتیازی خصوصیات | پروفیسر اکبر رحمانی | اکتوبر ۲۰۰۰ء |
| ۱۴۲۔ | علامہ اقبال کے کلام میں قرآنی تلمیحات | محمد بدیع الزماں | دسمبر ۲۰۰۰ء |
| ۱۴۳۔ | علامہ اقبال کا برقی علاج۔ بھوپال جانے کا مشورہ کس نے دیا؟ | پروفیسر اکبر رحمانی | جنوری ۲۰۰۱ء |
| ۱۴۴۔ | حقیقت لمعہ | ماسٹر اختر حسین | اپریل ۲۰۰۱ء |
| ۱۴۵۔ | مطالعہ بیدل | مترجم تحسین فراخی | مئی ۲۰۰۱ء |

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۴۶۔ | ماسٹر اختر حسین اور حقیقت لمعہ | اکبر رحمانی | ستمبر ۲۰۰۱ء |
| ۱۴۷ | اقبال کا تصور انا | حکیم الطاف احمد اعظمی | ستمبر۔اکتوبر ۲۰۰۱ء |
| ۱۴۸ | پس چہ باید کرد مع مسافر | مترجم خواجہ عبدالحمید یزدانی | نومبر ۲۰۰۱ء |
| ۱۴۹ | ایک درنا قبول | ماسٹر اختر حسین | دسمبر ۲۰۰۱ء |
| ۱۵۰ | مکاتیب اقبال کے مخصوص روش | اکبر رحمانی | اگست ۲۰۰۲ء |
| ۱۵۱ | علامہ اقبال اور احمدیت | وارث ریاضی | اکتوبر ۲۰۰۲ء |
| ۱۵۲ | کلیات اقبال میں انبیاء اور صحابہ پر اشعار کے اشاریے | محمد بدیع الزماں | نومبر ۲۰۰۲ء |
| ۱۵۳ | شکوہ جواب شکوہ۔انگریزی ترجمہ | سلطان ظہور اختر | فروری ۲۰۰۳ء |
| ۱۵۴ | ۱۵۴۔کہ شاہین شہ لولاک ہے تو | محمد بدیع الزماں | ستمبر ۲۰۰۳ء |
| ۱۵۵ | تجدید فکریات اسلام | وحید عشرت | ستمبر ۲۰۰۳ء |
| ۱۵۶ | اقبال کا تصور وطن | انیس چشتی | ستمبر ۲۰۰۴ء |
| ۱۵۷ | اقبال کے کلام میں یوسف اور زلیخا | محمد بدیع الزماں | نومبر ۲۰۰۴ء |
| ۱۵۸ | مسلم اور مسلمان......اشعار اقبال کی معنویت | محمد بدیع الزماں | جولائی ۲۰۰۵ء |
| ۱۵۹ | تنقیدی تبصرے | اسلوب احمد انصاری | اکتوبر ۲۰۰۵ء |
| ۱۶۰ | اقبال کے تصور زماں پر اعتراضات کے جواب | طارق مجاہد جہلمی | فروری،مارچ ۲۰۰۶ء |

اقبالیات معارف کے اس اشاریے سے اندازہ لگایا جا سکتا ہے کہ دارالمصنّفین کے ترجمان معارف نے علامہ اقبال کی سوانح،شاعری،تصنیفات اور فکر و فلسفہ پر کس قدر گراں مایہ مضامین و مقالات شائع کئے اور اس سے اقبال شناسی میں کس قدر مدد ملی۔اقبالیات کے بہت سے ایسے گوشے ہیں جن کا ذکر سب سے پہلے معارف میں آیا۔بعض اہل قلم کے مسلسل مضامین

شائع ہوئے جنہیں یکجا کتابی صورت میں شائع کیا گیا ہوتا تو یقیناً اس کی افادیت دوچند ہو جاتی۔مثلاً ڈاکٹرعشرت حسن انور،ڈاکٹرجگن ناتھ آزاداور محمد بدیع الزماں کے مقالات۔یہ کام دارالمصنّفین اعظم گڑھ،اقبال انسٹی ٹیوٹ کشمیراوراقبال اکادمی لاہورکا تھامگردارالمصنّفین اپنے محدود وسائل کی وجہ سے یہ کام نہ کرسکا اور دوسرے اداروں نے توجہ نہ دی تاہم معارف کے مذکورہ مقالات کے جس قدر اثرات اقبال شناسی میں مرتب ہوئے وہ شاید ہی دنیائے اردو کے کسی اور رسالے کے حصے میں آئے ہوں۔ضرورت ہے کہ ماہنامہ معارف کی اقبال شناسی پر بھرپور مقالہ لکھا جائے۔

[۵]ان مقالات کے علاوہ اقبال شناسی کے آغاز سے اب تک جو اہم اور کتابیں علامہ اقبال کی سوانح اور فکروفن پر سپردقلم کی گئیں یا رسالوں کے اقبال نمبر شائع ہوئے، ماہنامہ معارف کے مبصرین نے ان کے تعارف وتجزیے کے ذریعہ بھی عظمت اقبال کے اظہار میں بڑا اہم کردار ادا کیا ہے۔افادیت کے پیش نظر یہاں ان کتابوں کی بھی فہرست درج کی جاتی ہے۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۔ | رموز بے خودی | علامہ اقبال | اپریل ۱۹۱۸ء |
| ۲۔ | ملت بیضا پر ایک عمرانی نظر | ظفرعلی خاں | اپریل ۱۹۲۰ء |
| ۳۔ | کلیات اقبال | مرتبہ مولوی عبدالرزاق | جون ۱۹۲۶ء |
| ۴۔ | اقبال وشعر فارسی | آقائی سید محمد علی | جون ۱۹۲۹ء |
| ۵۔ | اخبار الدولۃ السلجوقیہ | مترجم علامہ اقبال | مارچ ۱۹۳۴ء |
| ۶۔ | مقالات یوم اقبال اردو انگریزی | الطاف حسین شوکت | اکتوبر ۱۹۳۹ء |
| ۷۔ | قرآن اور اقبال | مولوی ابو محمد مصلح | جنوری ۱۹۴۱ء |
| ۸۔ | یاد اقبال | غلام سرور فگار | مارچ ۱۹۴۱ء |
| ۹۔ | اقبال کا مطالعہ | سید نذیر نیازی | اپریل ۱۹۴۲ء |
| ۱۰۔ | روح اقبال | یوسف حسین خاں | جون ۱۹۴۲ء |
| ۱۱۔ | شاد اقبال | محی الدین قادری زور | مارچ ۱۹۴۳ء |

| | | |
|---|---|---|
| ۱۲۔ Iqbal as a thinker | | جنوری ۱۹۴۶ء |
| ۱۳۔ Metaphysics of Iqbal | عشرت حسن انور | جنوری ۱۹۴۶ء |
| ۱۴۔ رموز اقبال | ڈاکٹر میر ولی الدین | اگست ۱۹۴۶ء |
| ۱۵۔ آثار اقبال | غلام دستگیر رشید | ستمبر ۱۹۴۶ء |
| ۱۶۔ مقالات یوم اقبال | آل احمد سرور | نومبر ۱۹۴۶ء |
| ۱۷۔ اقبال خواتین کی نظر میں | یکتا امروہوی | ستمبر ۱۹۴۷ء |
| ۱۸۔ اقبال بحیثیت مفکر، انگریزی | ڈاکٹر محمد حمید اللہ | اپریل ۱۹۴۸ء |
| ۱۹۔ اصلاحات اقبال | بشیر الحق دسنوی | نومبر ۱۹۵۱ء |
| ۲۰۔ اقبال کی کہانی | ڈاکٹر ظہیر الدین | ستمبر ۱۹۵۲ء |
| ۲۱۔ نقد اقبال | میکش اکبر آبادی | دسمبر ۱۹۵۳ء |
| ۲۲۔ ببلیوگرافی آف اقبال | عبدالمغنی وفور الٰہی | اگست ۱۹۵۵ء |
| ۲۳۔ مکاتیب اقبال | | ستمبر ۱۹۵۵ء |
| ۲۴۔ اقبال اور مسٹر | منشی عبدالرحمٰن | جنوری ۱۹۵۷ء |
| ۲۵۔ فکر اقبال | خلیفہ عبدالحکیم | فروری ۱۹۵۹ء |
| ۲۶۔ اقبال کا سیاسی کارنامہ | محمد احمد خاں | فروری ۱۹۵۹ء |
| ۲۷۔ اقبال کا نظریہ اخلاق | سعید احمد رفیق | فروری ۱۹۶۱ء |
| ۲۸۔ حدیث اقبال | طیب عثمانی | فروری ۱۹۶۲ء |
| ۲۹۔ اقبال کے آخری دو سال | عاشق حسین بٹالوی | اپریل ۱۹۶۲ء |
| ۳۰۔ اقبال اور ان کا عہد | جگن ناتھ آزاد | اپریل ۱۹۶۳ء |
| ۳۱۔ روائع اقبال | سید ابوالحسن علی ندوی | مارچ ۱۹۶۴ء |
| ۳۲۔ اقبال اور سیاست ملی | رئیس احمد جعفری | مئی ۱۹۶۴ء |
| ۳۳۔ روح اسلام اقبال کی نظر میں | غلام عمر خاں | جولائی ۱۹۶۵ء |

| | | |
|---|---|---|
| ۳۴۔ مرقع کلام اقبال | عصمت عارف علوی | اگست ۱۹۶۵ء |
| ۳۵۔ علامہ اقبال بھوپال میں | عبدالقوی دسنوی | اگست ۱۹۶۷ء |
| ۳۶۔ انوار اقبال | بشیر احمد ڈار | اکتوبر ۱۹۶۷ء |
| ۳۷۔ اقبال کے ابتدائی افکار | ڈاکٹر عبدالحق | نومبر ۱۹۶۹ء |
| ۳۸ تلمیحات و اشارات اقبال | اکبر حسین قریشی | اپریل ۱۹۷۲ء |
| ۳۹۔ نقوش اقبال | سید ابوالحسن علی ندوی | مارچ ۱۹۷۱ء |
| ۴۰۔ اقبالیات | عبدالقوی دسنوی | فروری ۱۹۷۸ء |
| ۴۱۔ شہرازہ سری نگر اقبال نمبر | مدیر: رسید نازکی | اپریل ۱۹۷۸ء |
| ۴۲۔ ماہنامہ معارف لاہور اقبال نمبر | مدیر: عبداللہ قریشی | اپریل ۱۹۷۸ء |
| ۴۳۔ ماہنامہ آج کل اقبال نمبر | مدیر: شہناز حسین | اپریل ۱۹۷۸ء |
| ۴۴۔ جامعہ دہلی اقبال نمبر | مدیر: عبداللطیف اعظمی | ستمبر ۱۹۷۸ء |
| ۴۵۔ اقبال کے ممدوح علماء | افضل حق قریشی | ستمبر ۱۹۷۹ء |
| ۴۶۔ اقبال اور مغربی مفکرین | جگن ناتھ آزاد | جون ۱۹۸۱ء |
| ۴۷۔ زندہ رود | جاوید اقبال | جنوری ۱۹۸۲ء |
| ۴۸۔ علامہ اقبال۔ مصلح قرن آخر | کبیر احمد جائسی | دسمبر ۱۹۸۲ء |
| ۴۹۔ اقبال اور تصوف | آل احمد سرور | مئی ۱۹۸۳ء |
| ۵۰۔ محمد اقبال | کبیر احمد جائسی | دسمبر ۱۹۸۳ء |
| ۵۱۔ زندہ رود سوم | جاوید اقبال | اکتوبر ۱۹۸۵ء |
| ۵۲۔ محبِّ وطن اقبال | سید مظفر حسین برنی | اپریل ۱۹۸۶ء |
| ۵۳۔ پیام اقبال | محمد بدیع الزماں | فروری ۱۹۸۸ء |
| ۵۴۔ سرسید اقبال اور علی گڑھ | اصغر عباس | ستمبر ۱۹۸۸ء |
| ۵۵۔ طواسین اقبال (دوم۔سوم) | ایس۔ ایم عمر فاروق | ستمبر ۱۹۹۰ء |

| | | |
|---|---|---|
| ۵٦۔ اقبال کا تصور بقائے دوام | ڈاکٹر نعیم احمد | ستمبر ١٩٩٠ء |
| ۵۷۔ علامہ اقبال کا پی ایچ ڈی کا مقالہ | محمد صدیق شبلی | ستمبر ١٩٩٠ء |
| ۵۸۔ اقبال ١٩٨۵ء | ڈاکٹر وحید عشرت | ستمبر ١٩٩٠ء |
| ۵۹۔ اقبال بحیثیت مفکر پاکستان | ڈاکٹر عبدالحمید | ستمبر ١٩٩٠ء |
| ٦٠۔ من اے میر امم............ | غلام علی چودھری | ستمبر ١٩٩٠ء |
| ٦١۔ نفائس اقبال | شیما مجید | ستمبر ١٩٩٠ء |
| ٦٢۔ سلسلہ در سیاست اقبال | پروفیسر عبدالرشید | ستمبر ١٩٩٠ء |
| ٦٣۔ اقبال اور عالمی ادب | ڈاکٹر عبدالمغنی | ستمبر ١٩٩٠ء |
| ٦۴۔ اقبال کا نظام فن | ڈاکٹر عبدالمغنی | ستمبر ١٩٩٠ء |
| ٦۵۔ ماہنامہ شاعر اقبال نمبر | مدیر: افتخار امام | نومبر ١٩٩٠ء |
| ٦٦۔ ایقان اقبال (فارسی) | پروفیسر محمد منور | مارچ ١٩٩١ء |
| ٦٧۔ اقبال اور قائد اعظم | پروفیسر احمد سعید | مارچ ١٩٩١ء |
| ٦٨۔ ایقان اقبال | مرزا محمد منصور | اپریل ١٩٩١ء |
| ٦٩۔ Gabrists wing | این میری | جنوری ١٩٩٢ء |
| ٧٠۔ اقبال فکر و فن | ڈاکٹر سید محمد ہاشم | اگست ١٩٩١ء |
| ٧١۔ میزان اقبال (فارسی) | پروفیسر محمد منصور | فروری ١٩٩۴ء |
| ٧٢۔ مکاتیب اقبال بنام سید سلیمان ندوی | سید شفقت رضوی | جون ١٩٩۴ء |
| ٧٣۔ فلسفہ اقبال، خطبات کی روشنی میں | پروفیسر وحید الدین | دسمبر ١٩٩۴ء |
| ٧۴۔ فکر اقبال کے سرچشمے | ڈاکٹر آفاق فاخری | جون ١٩٩۵ء |
| ٧۵۔ اسرار خودی | شائستہ خاں | مارچ ١٩٩٦ء |
| ٧٦۔ اقبال نامے | ڈاکٹر اخلاق اثر | اپریل ١٩٩٦ء |

| | | |
|---|---|---|
| ۷۷۔ افکار اقبال (تشریحات جاوید) | ڈاکٹر جاوید اقبال | جون ۱۹۹۶ء |
| ۷۸۔ اقبال فکر و فن کے آئینے میں | احمد ہمدانی | جون ۱۹۹۶ء |
| ۷۹۔ اقبال اور مغربی مفکرین | جگن ناتھ آزاد | نومبر ۱۹۹۶ء |
| ۸۰۔ خطبات اقبال۔ ایک جائزہ | محمد شریف بقا | اپریل ۱۹۹۷ء |
| ۸۱۔ اقبال اور ظفر علی خاں | جعفر بلوچ | اکتوبر ۱۹۹۸ء |
| ۸۲۔ اقبال کی اردو نثر ایک مطالعہ | زیب النساء | جنوری ۱۹۹۹ء |
| ۸۳۔ اقبالیات آزاد | محمد اسد اللہ دوانی | فروری ۲۰۰۰ء |
| ۸۴۔ نوادر اقبال یورپ میں | ڈاکٹر اختر سعید درانی | مئی ۲۰۰۰ء |
| ۸۵۔ مرقع اقبال | پروفیسر جگن ناتھ آزاد | اکتوبر ۲۰۰۰ء |
| ۸۶۔ سفرنامہ اقبال | حمزہ فاروقی | دسمبر ۲۰۰۰ء |
| ۸۷۔ جگن ناتھ آزاد بطور اقبال شناس | یاسمین کوثر | مارچ ۲۰۰۲ء |
| ۸۸۔ اشاریہ اقبالیات | اختر النساء | جولائی ۲۰۰۲ء |
| ۸۹۔ جہان اقبال | ڈاکٹر سید معین الرحمٰن | مارچ ۲۰۰۳ء |
| ۹۰۔ ارمغان مشرق | عبدالعلیم صدیقی | مئی ۲۰۰۳ء |
| ۹۱۔ اقبال کا ادبی نصب العین | ڈاکٹر سلیم اختر | اپریل ۲۰۰۵ء |
| ۹۲۔ ابتدائی کلام اقبال | گیان چند جین | جولائی ۲۰۰۵ء |
| ۹۳۔ اقبال جدید تنقیدی تناظرات | اسلوب احمد انصاری | جون ۲۰۰۶ء |
| ۹۴۔ اقبال کے اشعار پر زعفرانی یلغار | یعقوب یاور | نومبر ۲۰۰۶ء |

[۶] علامہ اقبال کو منظوم خراج عقیدت پیش کرنے کا اردو میں ایک طویل سلسلہ ہے۔ چنانچہ ماہنامہ معارف نے علامہ اقبال کی شخصیت اور فکر و فن پر متعدد شعراء کی نظمیں شائع کی ہیں، جن کی فہرست یہ ہے:

| | | |
|---|---|---|
| ۱۔ سوال بہ اقبال | محمد اسد خاں | فروری ۱۹۳۱ء |

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۲۔ | ماتم اقبال | یحییٰ اعظمی | مئی ۱۹۸۳ء |
| ۳۔ | پیام اقبال | نکہت شاہ جہاں پوری | مئی ۱۹۴۴ء |
| ۴۔ | مقام مسلم | محمد سراج الحق | اپریل ۱۹۵۵ء |
| ۵۔ | اقبال | عبدالرؤف | اگست ۱۹۶۳ء |
| ۶۔ | نذر اقبال | خورشید افسر بسوانی | ستمبر ۱۹۶۵ء |
| ۷۔ | تضمین بر کلام اقبال | منشاء الرحمٰن خاں | ستمبر ۱۹۷۲ء |
| ۸۔ | یاد اقبال | سید حسن سرمد | اپریل ۱۹۷۵ء |
| ۹۔ | افکار اقبال | صالحہ عرشی | ستمبر ۱۹۷۸ء |
| ۱۰۔ | مزار اقبال پر | جگن ناتھ آزاد | جنوری ۱۹۸۴ء |
| ۱۱۔ | مزار اقبال پر حاضری | محمد حسین فطرت | اپریل ۱۹۹۵ء |
| ۱۲۔ | اقبال | امین عالم | اپریل ۱۹۹۶ء |

ان فہارس سے اندازہ لگایا جا سکتا ہے کہ اقبال شناسی میں مبصرین معارف اور دبستان شبلی کے آرگن معارف کا کس قدر اہم حصہ ہے۔ واقعہ یہ ہے کہ ماہ نامہ معارف کے مبصرین نے اقبالیاتی ادب کے مطالعہ و جائزہ اور اس کے تعارف و تبصرہ کو خاصی اہمیت دی۔ یہ اصلاً شبلی، سید سلیمان ندوی اور عبدالسلام ندوی کی اقبال شناسی کی روایت کا حصہ ہے اور بلاشبہ اقبال کی شخصیت اور شاعری، اس قدر متنوع اور پر کشش ہے ہی کہ اس سے کوئی شخص صرف نظر نہیں کر سکتا۔

دبستان شبلی کے اہل قلم نے فکر و نظر کی ہم آہنگی کے سبب اقبال کو ہمیشہ اپنا خیال کیا اور بانی دارالمصنّفین سے نظریاتی ہم آہنگی کی وجہ سے علامہ اقبال ان کے محبوب رہے۔ اگر بنظر غائر دیکھا جائے تو علامہ اقبال دبستان شبلی ہی کے ایک فرد معلوم ہوتے ہیں۔ شیخ محمد اکرام نے علامہ شبلی کو سرسید تحریک کے ردعمل کا نتیجہ قرار دیا تھا۔ اگر یہ سچ ہے تو اقبال اس ردعمل کا اصل نتیجہ قرار دئے جانے کے مستحق ہیں۔

## حوالے

(۱) اقبال نامہ حصہ اول۔ص۸۰۔مرتبہ شیخ عطاء اللہ۔مطبوعہ لاہور

(۲) مشاہیر کے خطوط۔ص۱۱۸

(۳) شذرات سلیمانی حصہ دوم ص۵۱

